19 ع 61

# مِفتاحُ التَّقوِیمِ لِتَطبِیقِ الیَومِ وَالسِّنِینَ

معروف بہ

# مِفتاحُ التَّقوِیم

مصنّفہ


حبیبُ الرحمٰن خان صابری






ترقی اردو بورڈ، نئی دہلی

پہلا اردو ایڈیشن 1000 ——— 1977






قیمت 28 روپے

پرنسپل پبلی کیشن آفیسر، بیورو فار پروموشن آف اُردو، ویسٹ بلاک 8، آر۔ کے۔ پورم، نئی دہلی 110022 نے نو دیپ پرنٹرز، غازی آباد سے چھپوا کر ترقّیِ اُردو بورڈ، وزارتِ تعلیم اور سماجی بہبود، نئی دہلی کے لیے شایع کیا۔

# پیش لفظ

کسی بھی زبان کی ترقی کے لیے یہ ضروری ہے کہ اس میں مختلف سائنسی، علمی اور ادبی کتابیں لکھی جائیں اور دوسری زبانوں کی اہم کتابوں کے ترجمے شائع کیے جائیں۔ یہ نہ صرف زبان کی ترقی کے لیے بلکہ قوموں کی معاشی اور سماجی ترقی کے لیے بھی ضروری ہے۔ اردو میں اسکولوں اور کالجوں کی نصابی کتابوں، بچوں کے ادب، لغات اور سائنسی کتابوں کی ہمیشہ کمی محسوس کی جاتی رہی ہے۔ حکومتِ ہند نے کتابوں کی اس کمی کو دور کرنے اور اردو کو فروغ دینے کے لیے ترقیِ اردو بورڈ قائم کر کے اعلا پیمانے پر معیاری کتابوں کی اشاعت کا ایک جامع پروگرام مرتب کیا ہے، جس کے تحت مختلف سائنسی و سماجی علوم کی کتابوں کے ترجمے اور اشاعت کے ساتھ، لغات، انسائیکلوپیڈیا، اصطلاحات سازی اور بنیادی متن کی تحقیق و تیاری کا کام ہو رہا ہے۔

ترقیِ اردو بورڈ اب تک بچوں کے ادب کے علاوہ بہت سی نصابی، علمی، ادبی اور سائنسی کتابیں شائع کر چکا ہے جنھیں اردو دُنیا میں بے حد مقبولیت حاصل ہوئی ہے، یہاں تک کہ بعض کتابوں کے دوسرے اور تیسرے اڈیشن بھی شائع ہو رہے ہیں۔ زیرِ نظر کتاب بھی اسی اشاعتی پروگرام کا ایک حصّہ ہے۔ مجھے امید ہے کہ اسے بھی علمی اور ادبی حلقوں میں پسند کیا جائے گا۔

(ڈاکٹر ایس۔ ایم۔ عبّاس شارب)
پرنسپل پبلی کیشن آفیسر، بیورو فار پروموشن آف اردو
وزارتِ تعلیم اور سماجی بہبود، حکومت ہند

# مُقَدِّمَہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

نَحْمَدُہٗ وَ نُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ ○

1۔ تَدْرِیْسُ التَّوْقِیت لکھتے وقت مولٰنا احمد رضا خاں صاحب بریلوی کا رسالہ نُطْقُ الہلال بارخ ولادا لحبیب والوصال نظر سے گزرا۔ دراصل اسی رسالے نے مجھے نبیِ اکرم محمد رسولُ اللہ صلّی اللہ تعالٰی علیہ وآلہٖ وسلّم کی تاریخِ وِلادت کی تحقیق پر مائل کیا۔

2۔ دَورانِ تحقیق مسئلۂ ولادت، قمری تاریخوں کو شمسی میں اور شمسی تاریخوں کو قمری میں بدلنے یا اُن تاریخوں کو دونوں کے ساتھ جانچنے کی ضرورت لاحق ہوتی رہی۔ اُس وقت استفادے کے لیے کوئی حوالۂ حاضر پاس نہ ہونے کے باعث متعدد حسابی قاعدوں کو خود ہی وضع کرنا اور ان سے کام لے نا پڑا۔ اِسی ضمن میں کئی اہم تقویمی جدولیں بھی مُرتّب ہوگئیں۔ اوائلِ 1961ع تک مسئلۂ وِلادت پر کام تو پورا نہ ہوسکا، البتہ تین بابوں پر مشتمل اتنا مسالا بشکلِ رسالۂ عُجالہ فراہم ہوگیا جو بنامِ تاریخی مِفْتَاحُ التَّقْوِیْمِ لِتَطْبِیْقِ الْیَوْمِ وَالسِّنِیْنِ ○ سے موسوم ہوا۔ جوں جوں وقت گزرتا گیا ضرورت کے لحاظ سے مِفتاحُ التقویم کے بابوں اور جدولوں میں اضافہ ہوتا گیا۔ اب بجائے تین بابوں کے سات پر مشتمل یہ کاوِش، مسئلۂ ولادت کی مرہونِ مِنّت ہی۔

3۔ مِفتاح التقویم کی تَبْوِیب و تَصْوِیب کے دَوران دو جدولیں سامنے آئیں۔ ایک گراوی اُس کی اور دوسری وُسٹن فِلڈ ہلر کی۔

---

له اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو نہایت مہربان اور رحم والا ہی۔ ۱۲ منہ

عه ہم اللہ کی تعریف بیان کرتے اور اُس کے رسولِ کریم پر درود بھیجتے ہیں۔ ۱۲ منہ

سه تدریسُ التّوقیت (19ع57) معروف بہ مُعلّمُ الاَوقات (13ھ80) ہنوز غیر مطبوعہ ہی۔ دونوں ناموں سے زُبر و بیّنات میں آغاز و اختتام کے ترتیب وار عیسوی اور ہجری سنہ نکلتے ہیں۔ ۱۲ منہ

للعه تاریخِ ولادت پر تحقیقی مقالہ بنامِ تاریخی وِلادتِ خیرالانامی (13ھ84)، ماہ نامۂ بُرہان، ماہِ ذُوالحجہ سنہ 1384ھ مطابق اپریل 1965ء، جلد 54، شمارہ 4 میں شائع ہوچکا ہی۔ ۱۲ منہ

صه دن اور برسوں کو تطبیق دینے والی تقویم کی کُنجی۔ ۱۲ منہ

ه A TABLE OF THE CHRISTIAN AND MAHOMMEDAN ERAS, FROM THE BEGINNING OF THE HIJRA A.D. 622 TO A.D. 1900. EXTRACTED FROM CANONS CALCULATED BY ORDER OF THE CELEBRATED

(باقی اگلے صفحے پر)

بلحاظِ ترتیب پہلے کی جدول نقشِ اوّل اور دوسرے کی نقشِ ثانی ہے ۔ اوّل الذکر نے ۱ ھ سے 1318ھ تک اور آخرالذکر نے 1500ھ تک کے مدخلِ عیسوی تاریخ میں درج کیے تھے۔ دونوں نے 1165ھ تک تو عیسوی تقویم قدیم (جولیانی تقویم) سے اور اس سے آگے تقویم جدید (گریگوری تقویم) سے مطابقت کی تھی۔ دونوں جدولوں کا باہمی فرق ایک تو یہ تھا کہ پہلے نے سلطان اُلغ بیگ بن شاہ رُخ بن امیر تیمور گورگان کے قانونِ دوم بہزیجہ حادوط پر عمل کیا تھا (فقرہ 102) اور دوسرے نے قانونِ اوّل بہزیجوحادوط کی پیروی کی تھی (فقرہ 98)۔ لہٰذا صرف دورِ صغیر کے پندرھویں اور سولھویں سال کے مدخلوں میں اختلاف تھا۔ دوسرا فرق یہ تھا کہ اوّل الذکر نے اسلامی طریقۂ شمار کے مطابق چاندرات کی پہلی تاریخ مانی تھی، جب کہ آخرالذکر نے رات گزار کر دن کو شمار کیا تھا۔ نتیجے میں ایک دن کا آگا پیچھا تھا تیسرا نمایاں فرق یہ تھا کہ گراوِی اَسؔ نے صرف سالانہ ہجری مدخلوں کی عیسوی تاریخوں سے مطابقت کی تھی اور وُسٹن فِلڈ نے سالانہ اور ماہانہ ہجری مدخلوں کے ساتھ دن اور عیسوی تاریخیں بھی درج کی تھیں۔ اس لحاظ سے آخرالذکر کی پیش رفت نسبتاً مکمل اور کارآمد تھی۔

لیکن دونوں فاضلوں میں سے ایک نے بھی اپنی جدول میں

(1) نہ تو سالِ اصطلاحی ہجری کے طول کا سالِ قمریِ حقیقی کے طول سے موازنہ کیا (فقرہ 147)،

(2) نہ اِن کے ہیئتی تفاوت کا لحاظ رکھا اور

(3) نہ جدولی تاریخوں اور دنوں کو جانچنے کا طریقہ درج کیا۔

4 الف ۔ میرا مطمحِ نظر مفتاح التقویم میں

(1) مختلف تقویموں کا سرسری اور تنقیدی جائزہ لینا،

(2) اُصولِ تقویم کو پیش کرنا،

(3) عیسوی، ہجری اور شک تقویموں کے مدخلوں کو دریافت کرنا،

(4) تینوں تقویموں کے مطابق تاریخوں کے دن یا دنوں کے مطابق ان تقویموں کی تاریخوں کو معلوم کرنا،

(5) ایک تقویم کی تاریخ کو دوسری تقویم میں بدلنا،

(6) کسی تقویم کی مشکوک تاریخ یا دن کو جانچنا،

اور ان کے قاعدوں کو قلم بند کرنا ہے تاکہ صاحبِ استفادہ محض جنتری اور جنتری نما جدولوں کی دی ہوئی تاریخوں اور دنوں پر بھروسہ نہ کرے،

---

(بقیہ حاشیہ صـ) EASTERN ASTRONOMER, SULTAN ULUG BEG, GRANDSON OF TAMERLANE FROM THE EDITION OF THE LEARNED GRAVIUS. RE-PRODUCED IN W. DAVY'S ENGLISH PERSIAN AND ARABIC DICTIONARY, PRINTED IN GLOUCESTER, 8TH MARCH, 1780.

معہ WÜSTENFELD-MALER'SCHE VERGLEICHUNGS-TABELLENDER MOHAMMEDA NISCHEN UND CHRISTLICHEN ZEITRECHUNG BY EDUARD MAHLER (LEIPZIG, 1926) کا اُردو ترجمہ مطبوعہ انجمن ترقیِ اُردو (ہند) نمبر 122 سنہ 1939ع۔

بلکہ مفتاح کے دیے ہوے قاعدوں اور دائمی جدولوں سے مطلوبہ دن یا تاریخ کو خود استخراج کر کے یا کسی تاریخ میں شک ہو تو اُسے جانچ کر اطمینان کر لے۔

ب۔ اسی کے پیش نظر

(1) مُتعدّد عیسوی، ہجری اور شک دوامی اور غیر دوامی جدولیں وضع کر کے متعلقہ مقاموں پر درج کی ہیں،

(2) ہر تقویمی مسئلے کو ایک نہیں کئی طریقوں سے حل کیا ہی۔

ج۔ شروع میں جنتری نُما جدول شامل کرنے کا ارادہ نہ تھا، لیکن استفادہ کرنے والوں کی سُہولت کے لیے سہ تقویمی جنتری نُما جدولیں یعنی جدول 14 اور جدول 17 بھی مُرتّب کر کے شامل کی ہیں تاکہ اِن کی مدد سے ہجری تاریخوں کے مطابق جولیائی یا گریگوری یا شک تاریخیں یا ان میں سے کسی تقویم کے مطابق دوسری تقویمی تاریخیں آسانی سے دریافت ہوسکیں۔

د۔ جدول 14 کی ترتیب میں مُندرجۂ ذیل اُمور مدّنظر رکھّے ہیں :

(1) تقویم اصطلاحی ہجری کے سالِ ناقص و کامل کا تعیُّن 1300ھ مشمولہ تک فقرہ 98 الف کے مطابق کیا ہی،

(2) سالِ اصطلاحی ہجری کے مدخل 1166ھ مشمولہ مطابق 1752ء تک متروکہ (اولڈ اسٹائل) اور مروّجہ (نیو اسٹائل) عیسوی تاریخوں میں بقیدِ یوم دیے ہیں،

(3) سالِ اصطلاحی ہجری کا مدخل چاندرات گزار کر آنے والے دن کو قرار دیا ہی،

(4) چوں کہ سالِ قمریِ حقیقی کے مُقابلے میں ، سالِ اصطلاحی ہجری کے طول میں 1300ھ کے اختتام تک از روئے ہیئت تقریباً آدھے دن سے زیادہ کی کمی واقع ہوئی ہی (فقرہ 97 اور فقرہ 147) اِس لیے 1301ھ سے 2600ھ مشمولہ تک کے مداخل فقرہ 98 الف کے تحت اور کمی مذکورہ کو پورا کرنے کے لیے 1301ھ سے 2600ھ مشمولہ تک کے مداخل فقرہ 103 اور فقرہ 150 کے مطابق الگ درج کیے ہیں اور اِن دونوں مدخلوں کے مطابق ان کی عیسوی اور شک تاریخیں بھی درج کی ہیں،

(5) تقویم اصطلاحی ہجری اور تقویم عیسوی کا جو سال، کامل (کبیسہ) ہی اُسے اِس '۔' خط سے ظاہر کر دیا ہی،

(6) تقویم اصطلاحی ہجری کے دورِ کبیر کے خانے کو لٹ سے ظاہر کیا ہی۔

جدول 17 کی ترتیب میں اُمورِ مُندرجۂ جدول 14 کے ساتھ ساتھ مُندرجۂ ذیل اُمور بھی ملحوظ رکھے ہیں۔

(7) 1ھ سے 1300ھ مشمولہ کے سالانہ اور ماہانہ مدخل فقرہ 98 الف کے مطابق اور 1301ھ سے صرف کامل سالوں اور ان کے ماہانہ مدخل فقرہ 103 اور فقرہ 150 کے بموجب تحریر کیے ہیں اور انھیں کے مطابق ان کی عیسوی اور شک تاریخیں بھی دی گئی ہیں،

(8) یوروپی جدولوں کے مُقلّدوں کو فقرہ 136 و پر عملدرآمد کا مشورہ دیا ہی،

بظاہر جدول 14 اور جدول 17 یوروپی جدولوں کا چربہ ہی، لیکن درحقیقت اُن کی خامیوں اور فروگذاشتوں کا تکملہ ہی۔

ہ۔ مفتاح التّقویم کے ساتویں باب میں از سرِ نو سالِ اصطلاحی ہجری اور سالِ قمریِ حقیقی کے طولوں کا مُفصّل تنقیدی جائزہ لے کر سالِ اصطلاحی ہجری کے طول کی تصحیح کے لیے مُثبت تجویز پیش کی ہی[61]۔

5۔ امید ہے کہ مِفتاحُ التّقویم لِتطبیقِ الیَومِ وَالسِّنِین بلحاظِ ترتیب و تدوین نہ صرف اُردو میں بلکہ دوسری زبانوں میں بھی

فرد ہوگی اور علمِ تاریخ کے طالبوں اور عوام ہی کے لیے نہیں اَربابِ بصیرت کے لیے بھی بطورِ حوالۂ حاضر سالہا سال تک کام دے گی؛ نیز اس کے مُندرِجہ حسابی قاعدے اور دائمی جدولیں مستقبل بعید میں جنتری نُما جدول 4 اور جدول 17 کی توسیع میں بھی مُمِدّ و مُعاوِن ثابت ہوں گی۔

6۔ آخر میں اگر جناب ڈاکٹر عبدالعلیم صاحب کی قدر دانی کا اعتراف نہ کروں تو یہ ناسپاسی ہوگی۔ صاحبِ موصوف نے اس کاوِش کو ملاحظہ فرماکر نہ صِرف اظہارِ پسندیدگی فرمایا بلکہ اُردو ترقّی بورڈ کی جانب سے اِس کی طباعت کا اور از راہِ علم نوازی خود اِس کا تعارُف تحریر فرمانے کا بھی وعدہ فرمایا[ا] اور اِس طرح میری اِس سالہا سال کی محنت کو تلف ہونے سے بچا یا۔

کاشانۂ صابری، بنگلہ آزاد خاں،
رام پور، اُتر پردیش (بھارت)
دوشنبہ، 15 رمَضان 1395ھ
مطابق 22 ستمبر 1975ء
مطابق 31 بھادوں 1897 ش

طالبِ غُفران
حبیب الرحمٰن
یوسف زئی، قادِری، نِظامی، صابِری

---

ا افسوس موصوف کا 18 فروری 1976ء کو اچانک اِنتقال ہوگیا اور مِفتاح تعارُف سے محروم رہ گئی۔ ۱۲ منہ

# انتساب

بصد خلوص و احترام مِفتاحُ التقویم لتطبیق الیوم والسنین کو مسئلۂ وِلادتِ خیر الانام صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم سے منسُوب کرنے کی سعادت حاصِل کرتا ہوں جس کی تاریخی تحقیق کے دَوران یہ عالمِ وجود میں آئی۔

طالبِ غُفران

حبیبُ الرّحمٰن

# فہرستِ مضامین

## مِفتاحُ التّقویم لِتطبیقِ الیومِ والسّنین

61 ع 19

## دوسرا باب

## چھٹا باب

# پہلا باب

## مُختلِف تقویموں کا سَرسَری جائزہ

عہ
اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ جَعَلَ الشَّمْسَ ضِیَاءً وَّ الْقَمَرَ نُوْرًا ۵ وَ قَدَّرَہٗ مَنَازِلَ لِتَعْلَمُوْا عَدَدَ السِّنِیْنَ وَ الْحِسَابَ ۵ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی حَبِیْبِہِ الَّذِیْ اَرْسَلَ بِالْحَقِّ بَشِیْرًا وَّ نَذِیْرًا ۵ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَ اَصْحٰبِہِ الَّذِیْنَ یَعْلَمُوْنَ الْحِکْمَۃَ وَ الْکِتٰبَ ۵

**تعریف**

2 - مُعاشَرتی ضرورتوں اور مذہبی رسموں کو سامنے رکھ کر دنوں کو زمانوں میں مُتّحد کرنے یا سائنسی احتیاجوں میں ہفتوں، مہینوں اور برسوں کو مجتمع کرنے کے طریقے کو **تقویم** کہتے ہیں۔ تقویم میں مستعمل زمانوں میں سے تین، یعنی دن، مہینا اور برس کی اَساس فلکی اَدوار پر قائم ہے۔ یہ زمانے انسانی زندگی کے لیے نہایت اَہم ہیں۔ رہے وقت کے دوسرے پیمانے مثلاً دن اور ہفتے کی ذیلی تقسیمیں یہ سب مصنوعی اور فُرُوعی ہیں۔

3 - تقویم کی پیچیدگی کا اصلی سبب ہَیْئتی اَدوار کا تبایُن بُنیاد ہے۔ نَیّرینِ اعظم کی ضیا باری کے زمانے اہلِ ہَیْئت کے ہاں یومِ شمسی[1] اور ماہِ قمری[2] سے مَوسُوم ہیں۔ مَوسموں کی بازگشت سالِ فلکی[3] پر مُنحَصِر ہے۔ آج کل ماہِ قمری (نئے چاند سے نئے چاند تک) کا طول 29·5305879 یوم اور سالِ فلکی (اعتدال[4] تا اعتدال) کا طول 365·24219 یوم ہے۔ دونوں کا آخری ہندسہ تقریبًا بقدرِ واحدہ ناقابلِ اعتبار ہے۔ ماہِ قمری یا تقمیر[5] کا آخری ہندسہ تقریبًا ساڑھے تین ($3\frac{1}{2}$) اور سالِ فلکی کا آخری ہندسہ تقریبًا ایک صحیح ایک بٹا تین ($1\frac{1}{3}$) واحدے کے حساب سے ہر سَو سال میں تدریجًا گھٹ رہا ہے۔ دونوں کے طول سے ظاہر ہے کہ سالِ فلکی میں تقمیر کی تعداد 12·3682668 ہے، جس کا آخری ہندسہ ہر صدی

---

ے ڈاکٹر جے، کے فودرنگھم کے تحقیقی مَقالے موسومہ "کلینڈر" مندرجۂ ناٹی کل الماناک (گرینچ) 1938ء سے بصد شکریہ ترمیم و اضافے کے ساتھ ماخوذ - ۱۲ منہ

عہ سب تعریفیں اُس اللہ کے لیے ہیں جس نے سورج کو روشن کیا اور چاند کو نور بخشا ۵ اور چاند کے لیے منزلیں مقرّر کر دیں تاکہ برسوں کی گنتی اور حساب جان لو ۵ اور درود و سلام نازل ہو اُس کے محبوب پر جس کو اُس نے حق کے ساتھ خوش خبری دینے اور ڈرانے والا بنا کر بھیجا ۵ اور اُن کے آل و اصحاب پر بھی درود و سلام نازل ہو جو حکمت اور کتاب کے جاننے والے ہیں ۵ ۱۲ منہ

سہ ملاحظہ ہو اعداد و شمار مندرجہ SCHOCH'S NEUBEARBEITUNG DER SYZYGIENTAFELN VON OPPOLZER, MITTEILUNGEN DES ASTRONOMISCHEN RECHENINSTITUTS BERLIN-DAHLEM, BAND2, (باقی اگلے صفحے پر)

میں تقریباً تین واحدہ کم ہوتا جا رہا ہے۔ مطالعۂ تقویم میں ان زمانوں کا طولی تغیّر چنداں اہمیت نہیں رکھتا۔

## مصری تقویم

4۔ بعید ترین زمانے سے مصریوں کا سال بارہ مہینوں پر مشتمل تھا۔ ہر مہینے کے تیس دن تھے اور سال کے اختتام پر پانچ دن اضافی ہوتے تھے۔ سال میں دنوں کی مجموعی تعداد 365 تھی۔ سی روزہ مدّت کی بنیاد صریحاً تقمیر پر رکھی گئی تھی تاکہ تقویم کسی تاریخ کو چاند کی متابعت کر سکے۔ نیز سالِ شمسی سے تقویم کے قدیمی تعلّق کا ثبوت اس سے بھی ملتا ہے کہ یہ چار چار ماہ کے تین موسموں یعنی طغیانی، تخم ریزی اور ذخیرہ اندوزی پر منقسم تھا، جنھیں متعلّقہ مقاموں کے لحاظ سے قدیم مصریوں نے خطِ تصویری میں پیش کیا ہے۔ لیکن دیکھا جاتا ہے کہ تقویمی مہینے کو ممازجاتِ قمر[2] (تشکّلاتِ قمر) سے یا تقویمی موسموں کو طبعی موسموں سے مربوط کرنے کی تمام انسانی کوششیں اَزمنۂ سابقہ سے اب تک بے سود ہوئیں۔ نتیجہ یہ ہوا کہ سالِ مصری اور تقویمی موسموں کا آغاز بتدریج رجعتِ قہقری کرتا 1505 سالِ فلکی یا 1506 سالِ مصری میں اپنی جگہ پر لوٹ آیا۔ اہلِ مصر نے بہرحال اس خامی کو محسوس کر کے سالِ طبعی[3] سے تقویم کا تعلّق بحال رکھنے کی جدّوجہد کی، مگر تنقیحی کارروائی انقلابین[4] یا اعتدالین[5] کی بجائے شعریٰ یمانی[6] کے طلوعِ شمسی[7] سے کی گئی جو جرمن محقّق ہرشوکش کی[عـه] تحقیق کے مطابق 2507 · 365 دن کی مدّتِ وسطیٰ میں ممفس کے عرض[8] پر لوٹتا ہے۔ چناں چہ مصریوں نے سالِ طبعی کے طول کو 25 · 365 یوم مان کر 1461 سالِ تقویمی کا ایک دَور ترتیب دیا جو تاریخ میں سُوتھِسی دَور[9] یا دورِ کلبُ الجبّار[10] سے موسوم ہے اور اس طرح 1460 سالِ طبعی سے مطابقت قائم کی۔ چوں کہ اُس زمانے کے تاریخی شواہد اور سلسلہ وار دستاویزی ثبوت کا فقدان ہے اس لیے اس طول کے دَور کی اہمیّت محض اصولی ہے۔

5۔ رومی تقویم میں جب تک جولیس قیصر[11] نے اصلاح نہیں کی یعنی 46 ق م تک مصری تقویم ہی بطور سرکاری تقویم مستعمل رہی، جس میں عاملوں کے اختیاراتِ تمیزی کی مداخلت اور عملی مشاہداتی تشخیص کے عوض ہر مہینے کا طول باضابطہ معیّن تھا۔ مصری تقویم کی رو سے دو رصدی مشاہدوں کے درمیانی اعداد کی تاریخ معلوم ہوتی تو دنوں کی صحیح تعداد متعیّن کر لی جاتی یا محاسب کے پاس ایسی دستاویز موجود ہوتی جس میں ہر ماہ اور ہر سال کے مختصّہ ایّام و شہور کی واقعی تعداد مندرج ہو تو مطلوبہ تاریخوں کا دوسری سرکاری تقویم سے موازنہ کر لیا جاتا، ورنہ مطابقت ناممکن تھی۔ یہ بھی حقیقت ہے کہ مصریوں کے ہاں کسی مسلسل سنہ کا رواج نہ تھا، بلکہ الگ الگ عہدِ حکومت کے سنین پر قناعت تھی، اس لیے

---

(بقیہ حاشیہ ص) NR.2 (1928) II.    1. SOLAR DAY. 2. SYNODIC MONTH. 3. TROPICAL YEAR. 4. EQUINOX. 5. LUNATION.

عـه ملاحظہ ہو اعداد و شمار مندرجہ DIE LANGE DER SOTHISPERIODEN BETRÄGT 1456 JAHRE, SELBSTVERLAG, BERLIN-STEGLITZ, 1928.

1. SOLAR YEAR. 2. PHASES OF THE MOON. 3. NATURAL YEAR. 4. SOLSTICES. 5. EQUINOXES. 6. SIRIUS. 7. HELIACAL RISING. 8. (MEMPHIS) مصر کے پرانے دارالسلطنت کا نام 9. SOTHIC CYCLE یونانیوں کا قول ہے کہ شعریٰ یمانی کو مصری سُوتھِس کہتے تھے۔ 10. DOG-STAR CYCLE. 11. JULIUS CAESAR.

کسی خصوصی سال کو شناخت کرنے میں سخت دشواری ہوتی تھی۔ چناں چہ عصرِ بطلیموسی[1] کے فلکیوں نے عوام میں سنین کو روشناس کرکے اس کمی کو پورا کیا اور مصری تقویم کی سادگی اور باقاعدگی نے ماہرینِ ہیئت کو ترغیب دی کہ بعید ترین ماضی و مستقبل کے اوقات بلا خوفِ تردید استخراج کرنے کے لیے جدولیں مرتب کریں۔ دوسری صدی قبلِ مسیح میں مصری تقویم میں تحویل شدہ تقریباً چھ سو سالہ پرانے کلدانی مشاہدوں[1] کا ابرخس[2] کی تصنیف میں پتا ملتا ہے۔ یہ مشاہدے جزیرۂ روڈس میں ہوئے تھے اور مصری بطلیموس[2] نے دوسری صدی عیسوی میں نقل کیے تھے۔ دوسری صدی قبلِ مسیح میں مندرجہ 432 ق م کا ایک اتھنسی مشاہدہ[3] بھی ملا ہے۔ یہ مشاہدہ مصری تقویم میں منتخلہ ایپی جی نس[4] فلکی کے رسالے میں موجود ہے جو مائلی ٹس[5] میں دستیاب ہوا ہے۔

6۔ ہر مصری مہینا خاص تیوہار سے منسوب تھا۔ تقریباً بارھویں صدی قبلِ مسیح میں تیوہاروں کا آخری تعیّن عمل میں آیا تھا۔ آرامی اور یونانی حوالوں سے معلوم ہوتا ہے کہ پانچویں صدی قبلِ مسیح سے پیشتر مصری مہینے اپنے تیوہاروں سے موسوم تھے۔

7۔ بطلیموس ارجی ٹس[6] کو 238 ق م میں ہر چوتھے سال چھ یوم کا اضافہ متعارف کرانے میں ناکامی ہوئی، مگر اگسٹس[7] (26 تا 23 ق م) کے عہدِ حکومت میں مزید کوشش بار آور ہوئی۔ جولیائی تقویم[8] کے مطابق 29 اگست 23 تا 22 ق م کو مصری سال کے اختتام پر ایک دن بڑھایا گیا تھا اور پھر ہر چوتھے سال کے اختتام پر ایک دن کا اضافہ ہونے لگا تاکہ سالِ تجدیدی یا اسکندری جولیائی تقویم کے مطابق سالِ کبیسہ[9] کے قبل 30 اگست کو اور دوسرے سال 29 اگست کو شروع ہوا کریں۔ اس اصلاح سے ہر مصری مہینے کو پرانی تقویم 26 تا 22 ق م میں اپنے مقام پر سالِ طبعی میں معیّن کرنا مقصود تھا۔ لیکن دیکھا جاتا ہے کہ سابقہ تقویم آسانی سے متروک نہیں ہوئی اور دونوں تقویمیں کم سے کم 238ء تک ساتھ ساتھ چلتی رہیں۔ غالباً سابقہ تقویم فلکیوں[10] اور منجموں[11] میں زیادہ مقبول رہی۔ بطلیموس نے اپنے سالانہ مظاہرِ فلکی[12] میں تو نئی تقویم سے جو نسبتاً آسان تھی کام لیا ہے، ورنہ ہمیشہ پرانی تقویم ہی استعمال کی ہے۔ تھیون[13] نے بھی چوتھی صدی عیسوی میں سابقہ تقویم کا حوالہ دیتے ہوئے عادتاً جدید تقویم ہی استعمال کی ہے۔

8۔ فارسیوں نے پرانی مصری تقویم کو شاید 500 ق م میں اپنا لیا تھا۔ اس کے اصلی خدوخال کا خاکہ اب پیش کرنا ناممکن ہے، البتہ کسی قدر مرمّمہ شکل میں آج بھی یہ آرمینی تقویم[14] میں موجود ہے اور آرمینی سال کے آخری تین مہینے پرانے مصری سال کے پہلے تین مہینوں سے مطابقت رکھتے ہیں۔ ان کی اتباع میں آرمینی تقویم میں پہلے 5 یوم اضافی ہوتے ہیں اور باقی سال میں آرمینی مہینے مصری تقویم کے مقابلے میں 5 دن بعد شروع ہوتے ہیں۔ اسکندری تقویم آج بھی ابی سینیا اور کوپٹک کلیسا[15] کی تقویم ہے اور مصر اور شمالی افریقہ کے دوسرے حصوں میں زرعی مقاصد کے لیے مستعمل ہے۔

---

ے سکندرِ اعظم کی وفات سے لے کر کلیوپترا کے زمانے تک بطلیموسی خاندان مصر پر حکمراں تھا۔ ۱۲ منہ

عے دوسری صدی قبلِ مسیح کا اسکندری ہیئت داں، جس نے نظامِ شمسی کا مرکز کرۂ ارض کو قرار دیا تھا، برخلاف نظریۂ کوپرنیکس کے، جس نے نظامِ شمسی کا مرکز شمس کو ٹھہرایا ہے۔ جدید علمِ ہیئت کی بنیاد آخر الذکر کے نظریے پر قائم ہے۔ ۱۲ منہ

1. CHALDAEAN OBSERVATIONS. 2. HIPPARCHUS. 3. ATHENIAN OBSERVATION. 4. EPIGENES. 5. MILETUS. 6. PTOLEMY EUERGETUS. 7. AUGUSTUS. 8. JULIAN CALENDAR. 9. LEAP YEAR. 10. ASTRONOMERS. 11. ASTROLOGERS. 12. PHENOMENA. 13. THEON. 14. ARMENIAN CALENDAR. 15. COPTIC CHURCH.

**بابلی تقویم**

9۔ بابلی تقویم کے اُصول قبلِ مسیح کے تیسرے ہزار سال کے نصف آخر میں مُدوَّن ہو چکے تھے۔ سال موسمِ بہار میں ماہِ نسانو[1] سے شروع ہوتا تھا۔ برس کے معمولاً 12 مہینے تھے، جس کا آغاز رویتِ ہلال پر مُنحصر تھا۔ اس تقویم میں اسلامی تقویم کو چھوڑتے ہوئے دوسری قمری تقویموں کی طرح ایک مہینا دُہرایا جاتا تھا تاکہ ہر مہینا سال کے مُعیّنہ موسم میں واقع ہو۔ بابل میں عموماً آخری مہینا اَوارُو[2]، گاہ چھٹا مہینا اُلُولُو[3] اور شاذ و نادر کوئی دوسرا مہینا دُہرایا جاتا تھا۔ لَوند کے لیے کوئی باقاعدہ وقفہ مُعیّن نہ تھا۔ ایک الحاق سے دوسرے الحاق تک کی مُدّت چھ مہینے سے لے کر چھ سال تک مقرّر تھی۔ بُخت نصر اوّل[4] کے عہدِ حکومت میں سنہ 747 ق م سے ہر مہینے کے مشاہدوں اور ہر مہینے سے مُفوّضہ دنوں کا باضابطہ اِندراج ہونے لگا، جس سے اَرصاد کے درمیانی وقفے کا صحیح تعیُّن ممکن ہوا اور ہیئتی ادوار خصوصاً خُسوف کے قدروں کے اَوقات صحت کے ساتھ تشخیص کرنے کے ذرائع فراہم ہوئے۔ ایسی قدیم و صحیح ترین تشخیص جو کسی قدر معلوم ہے قِرنِ ساروس[5][ف] (گہن کے اَدوار کا اعادہ) ہے، جس میں 223 تقمیروں کو $6585\frac{1}{3}$ دن کے برابر دکھایا گیا ہے، جب کہ 223 تقمیروں کا ہیئتی طول 6585.323 تھا۔ اس حساب سے تقریباً اٹّھارہ سو سال میں ایک دن کی غلطی ہوتی جس کا زمانہ چھٹی صدی قبل مسیح ہوتا۔ قِرنِ ساروس سالِ فلکی کے طول سے آزاد ہے۔ مگر جی می نس[6] اور بطلیموس کہتے ہیں کہ اس دَور میں شمس کی حرکت طولاً لی گئی تھی جو 18 دورِ کامل اور $10\frac{2}{3}$ درجے کے برابر تھی۔ مقدارِ مذکور کو طولِ شمسی پر بڑھانے کا صحیح وقت 6585.19 یوم تھا تاکہ 18 برس کی مدت میں سالِ طبعی کے مفروضہ طول میں تقریباً 0.14 یوم کی غلطی ہوتی۔

10۔ بابل میں دورِ مُثمّن سنہ 529 ق م سے سنہ 504 ق م تک جاری رہا۔ اس دَور میں بھی ہر مہینے کی لمبائی کا مَدار رُویت پر تھا، لیکن لَوند کے مہینوں کے مقام معیّن تھے اور ہر آٹھ سالہ چکّر میں 99 مہینے تھے۔ اِس طرح آٹھ سالہ طولِ وسطی کی مقدار 2923.53 یوم کو صحیح مدّت 2921.94 یوم سے جو بلحاظِ قیمتِ موصولہ 2922 یوم ہوتی تھی تطبیق دینی مقصود تھی۔ یہ چکّر جلد متروک ہو گیا اور اس کی جگہ مَن مانا لوند آ گیا۔ اگر نبوری آنوز[7] اور سائیڈیناس[8] کی بابت شنابل[9] کی تاریخیں تسلیم کر لی جائیں تو زمانۂ مابعد میں ہیئتی مقادیرِ مُستقلہ کی تشخیص میں مسلسل ترقی ہوئی۔ تقریباً سنہ 500 ق م میں نبوری آنوز نے ماہِ قمری کا طول 29.530614 یوم دریافت کیا، جس کی صحیح قیمت 29.530596 یوم تھی اور سال کا طول 365.2609 یوم قرار دیا، جس کی صحیح قیمت سالِ فلکی کے لیے 365.24225 یوم تھی۔ چوں کہ مہینے کی لمبائی کی بنا پر سال کی لمبائی ناہموار تھی اس لیے اس کا تقابُل سالِ شمسی اَوجی[10] سے کرنا زیادہ مناسب ہوتا، جس کی مدّت 365.2598 دن تھی۔ تقریباً سنہ 383 ق م میں سائیڈیناس نے ماہِ قمری کا طول 29.530594 یوم اور سالِ فلکی کا طول 365.236 یوم تشخیص کیا۔ اسی سال بابل میں کبیسوں کا اُنیس سالہ دَور رائج ہوا اور اُس وقت تک جاری رہا جب تک کی بابلی تقویم کا سُراغ لگایا جا سکتا ہے۔ ہر اُنّیس سالہ دَور میں سات الحاقی مہینے ہوتے تھے تاکہ 19 سال میں 235 تقمیریں پوری ہوں۔ ہر مہینے کا آغاز رُویت سے ہوتا رہا۔ آگے چل کر معلوم ہو گا کہ ایتھنس[11] میں بھی سنہ 432 ق م میں میتن[12] نے اسی قسم کے اُنیس سالہ ہیئتی دَور کی اشاعت کی تھی۔ اُنّیس سالہ بابلی دَور کا مَنشاء یہ تھا کہ سالِ وسطی کو 12.36842 تقمیروں کا اور سالِ تقویمی وسطی کو 365.2468 دنوں کا بنایا

---

ف بابلیوں کا چھتّیس سو سالہ دَور جو اب غلط فہمی کی بنا پر 6585 دنوں اور 8 گھنٹوں کے ہیئتی دَور پر مشتمل ہے جس کے بعد سورج اور چاند اپنی جگہ پر لوٹتے ہیں۔ ۱۲ منہ

عہ ZEITSCHRIFT FÜR ASSYRIOLOGIE, N.F., BAND II (XXXVI) (1926), PP. 11, 16.

1. NISANNU. 2. ADDARU. 3. ULULU. 4. NABONASSAR-I. 5. PERIOD OF SAROS. 6. GEMINUS. 7. NABURIANOS. 8. CIDENAS. 9. SCHNABEL. 10. ANOMALISTIC YEAR. 11. ATHENS. 12. METON.

جائے، جو بلحاظ قیمت صحیحہ بقدر 0.0043 یوم زائد تھا۔[a] سائیڈیناس کی مستخرجہ قیمت بابت ماہ قمری وسطی جدید یہودی تقویم میں موجود ہے۔ چوں کہ 19 برس میں 7 کبیسوں کا قاعدہ ہے اس لیے یہودی تقویم میں سال کی لمبائی 365.2468 دن مانی جاتی ہے۔

**یُونانی تقاویم** 11۔ رومی عہد سے پہلے تمام یُونانی تقویمیں قمری تھیں۔ ہر فرقے کی تقویم الگ تھی۔ بسخوف[1] نے تقریباً ایک سو یُونانی تقویموں کی یکجائی فہرست بڑی کاوش سے[b] پیش کر کے راہ تحقیق کھولی ہے۔ جب مختلف تقویموں سے سال شروع ہوتا تو وہاں موسموں میں بڑا اختلاف رونما ہوتا۔ اس لیے ضرورت کے وقت سال میں تیرھواں مہینا لوند کے بطور بڑھا کر کسی موسم سے تخمینی مطابقت قائم کر لیتے تے۔ بعض تقویموں میں چھٹا اور بعض میں بارھواں مہینا مکرّر آتا۔ کچھ تقویمیں ایسی بھی ہیں جن میں لوند کے مقام ان کے برعکس تھے۔ صرف ایتھنس میں ایسی چار تحریری مثالیں محفوظ ہیں، جن میں کوئی الحاقی مہینا سال میں کسی مستثنیٰ مقام پر آیا ہے تو وہی مہینا دوسری جگہ بار بار آیا ہے۔ نہ صرف لوند کے مہینوں کا یہ حال تھا بلکہ ہر مہینے کے طول کی تعیین بھی عمّالِ حکومت کے ہاتھ تھی۔ جب چاہتے رد و بدل کر لیتے۔ گو امتدادِ زمانہ کے ساتھ ساتھ ہیئتی[2] تقویموں کو زیادہ وقعت سے دیکھا جانے لگا تھا، تاہم ایسی کوئی مثال نہیں ملتی کہ کسی ہیئتی تقویم کو قانوناً جگہ دی گئی ہو۔ چناں چہ پیلوپنیشی جنگ[c] کے دوران ایتھنسی قانونی سال[3] اور سالِ طبعی کا باہمی فرق 53 یوم تھا۔[d] یہ تو وثوق سے نہیں کہا جا سکتا کہ سرکاری مہینے چاند کی قید سے کب آزاد ہوئے، لیکن اتنا معلوم ہے کہ ارسطوفنس[4] جو 423 قم میں قائم مقام ہوا تھا سحائب[5] میں چاند کی زبانی شاکی ہے کہ دنوں کی تعداد چاند کے مطابق نہیں ہوا کرتی۔

12۔ پانچویں صدی قبل مسیح میں اہلِ ایتھنس کے ہاں سالِ مجلسی[6] یا سالِ مالیہ[7] مروّج تھا، جو سالِ قانونی معمولی اور چاند کی پابندی سے آزاد تھا۔ مجلسِ شوریٰ کے پانسو عمائد دس ٹولیوں میں منقسم تھے۔ ہر ٹولی سال کے دسویں حصّے تک فرائضِ منصبی انجام دیتی تھی۔ میرٹ[8] کا بیان ہے کہ یہ سال شمسی تھا، جس کے دن تخمیناً 365.25 تھے۔ یہ سال جولیائی تقویم کی رُو سے 6 جولائی کو شروع ہوتا، مگر اس کے حقیقی طول میں حاکمِ مجاز کے اختیاراتِ تمیزی کی بدولت تغیّر و تبدّل ہو جاتا۔ سرکاری اندراجوں میں مختلف مجلسوں کے مطابق سلسلہ وار تاریخیں درج ہوتیں، مگر مجسٹریٹوں کا داخلہ، تیوہار کی رسم، عدالت و مجلسِ قانون سازی کی نشستیں قمری مہینوں کے مطابق ہوتیں۔ بہرحال تقریباً 409 قم میں مالی سال نے قمری تقویم میں جگہ پائی۔

---

[a] SCHANABEL, UBI SUPRA, AND FOTHERINGHAM, THE OBSERVATORY, LI (1928 OCT.) PP. 301-13.

[b] PAULY- WISSOWA, REAL-ENCYCLOPÄDIE, X (1919), PP 1567-1602.

[c] (PELOPONNESIAN WAR) ایتھنس اور اسپارٹا کی جنگ 431 تا 404 ق م - ۱۲ منہ

[d] THE ATHENIAN CALENDAR (HARVARD UNIVERSITY PRESS, 1928) AND ATHENIAN FINANCIAL DOCUMENTS OF THE FIFTH CENTURY (UNIVERSITY OF MICHIGAN PRESS, 1932).

1. BISCHOFF. 2. ASTRONOMICAL CALENDARS. 3. ATTIC CIVIL YEAR. 4. ARISTOPHANES ارسطوفنس
5. CLOUDS. 6. SENATORIAL YEAR. 7. FINANCIAL YEAR. 8. MERITT.

13۔ یونانی قسم کی مقدونی تقویم[1] اسکندر کی فتوحات کی بدولت مغربی ایشیا حتّٰی کہ مصر تک پھیلی، لیکن رومی عہد میں ایشیا کی یونانی تقویمیں خالص شمسی ہوگئیں۔

14۔ چھٹی صدی قبلِ مسیح سے پیشتر ٹینی داس کے کلیوسٹراٹس[2] کے عہد میں یونانی ماہرینِ ہیئت نے اَدوار کی تعداد کے ساتھ ہر ماہ اور ہر سال کا طول اور دَور میں اُن کا مقام معیّن کرکے دَور کو ہلکا کرنے کی امکانی کوشش کی تاکہ ماہِ اوسط اور سالِ اوسط کی صحیح ہیئتی قدریں برقرار رہیں چنانچہ حکومتِ بلدیہ کے اختیاراتِ تمیزی سے آزاد تصحیح شدہ تقویم میں ایک تاریخ سے دُوسری تاریخ تک کے وقفے کو اس دَور کے ذریعے شمار کرنا آسان ہوگیا۔ گو شروع میں اس کا بُنیادی مقصد محض اتنا تھا کہ چاند کی عمر اور سال میں موسم کی تشخیص کرنے میں سُہولت ہو، لیکن میتانی اور کلیفی اَدوار[3] آخر ش فلکی مشاہدوں میں کام آنے لگے۔

15۔ کلیوسٹراٹس[4] کے ایجادی دَورِ مُثمّن کی تاریخ غالبًا وہ ہے جب بابل میں بھی اسی قسم کا دَور مُروّج تھا۔ اس کے 8 سال 99 تقمیروں اور 2922 دنوں کے مُساوی تھے۔ چوں کہ 99 تقمیروں میں 2923.53 یوم ہوتے ہیں اس لیے اگر اس قسم کا چکّر جاری رہتا تو رُویت کی جدولی تاریخ میں جلد ہی فاش غَلطی ہوتی۔ جی می نس[5] نے اس تقویم میں اصلاح کا تذکرہ تو کیا ہے، مگر تاریخوں کا حوالہ نہیں دیا۔ پہلے تو ہر 16 سال میں 3 دن بڑھاتے تاکہ 16 سال کا طول 198 تقمیروں اور 5847 دنوں کے برابر ہو۔ چوں کہ 16 برس کے 5843.88 یوم اور 198 قمری مہینوں کے 5847.06 دن ہوتے تھے لہٰذا مہینے کی اس اضافی تصحیح سے سال کے طول میں بھاری غَلطی ہونے لگی۔ آخر کار ہر 160 سال میں 30 دن کا مہینا نظرانداز کرنا پڑا تاکہ مدّتِ مذکورہ 1979 تقمیروں اور 58440 دنوں کے برابر ہو۔ چوں کہ 160 برس کی ٹھیک ٹھیک لمبائی 58438.8 دن اور 1979 تقمیروں کی 58441.0 دن ہوتی تھی اس لیے ہر 160 سال میں صِرف ایک دن کی تقریبی غَلطی ہوتی تھی۔

16۔ مُثمّن اَدوار کی آخری تشکیل سے بہت پہلے ایتھنسی ہَیئت داں میتن نے اپنا 19 سالہ دَور مُشتہَر کیا جو 27 جون 432 سنہ ق م کو اُس وقت شروع ہوا جب بقولِ میتن مَیلِ شمسی انتہائی شمالی تھا اور ماہِ قمری سائرُوفُورِیَن[6] کی تیرھویں تھی۔ اس تقویم کے مہینوں کے نام ایتھنسی جیسے تھے اور چھٹا مہینا پُوسی دِیَن[7] ایتھنسی قاعدے کے مانند دُہرایا جاتا، مگر ہر سال اور ہر مہینے کا طول دَور میں اپنے مُعیّنہ مَقام کا پابند اور نافذ کبیسہ تھا۔ اس دَور میں 19 برس کو 235 مہینوں اور 6940 دنوں کے برابر کیا گیا تھا۔ حال آں کہ 235 ماہ کا صحیح طول 6939.69 یوم اور 19 سالِ فلکی کا طول 6939.61 یوم ہوتا تھا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ میتن نبوری آنوز بابلی کی مُستخرجہ قیمتِ سال سے واقف تھا، جس کے 19 برس میں 6939.95 دن ہوتے تھے۔

17۔ کے لی فس[8] نے اس تقویم میں اصلاح کی کوشش کی اور سال کی عام قیمتِ مَوصولہ 365.25 یوم مقرّر کی اور 4 اُنّیس سالہ وقفوں کو جمع کرکے 76 برس کا قَرن ترتیب دیا، جو 4 میتانی اَدوار کے مقابلے میں ایک دن کم تھا تاکہ 27759 یوم پر مشتمل قرن 940 تقمیروں کے مُتساوی ہو۔ اس ترکیب سے 19 برس 235 تقمیروں اور 6939.75 دنوں کے برابر ہوگئے۔ میتن کے مقابلے میں بلحاظِ ماہِ قمری اور سالِ فلکی یہ اصلاح بڑی حد تک وقیع تھی۔ کے لی فس کا پہلا دَور 330 سنہ ق م میں اُس وقت شروع ہوا جب اِنقلابِ صَیفی[9] اور نیا چاند[10] باہم مُنطبق تھے۔ دو صدیوں تک ہیئتی

---

1. MACEDONIAN CALENDAR. 2. CLEOSTRATUS OF TENEDOS. 3. METONIC AND CALLIPIC CYCLES. 4. CLEOSTRATUS' CYCLE. 5. GEMINUS. 6. SCIROPHORION. 7. POSEIDEON. 8. CALLIPUS. 9. SUMMER SOLSTICE. 10. NEW MOON.

اسے بطور تاریخ استعمال کرتے رہے۔

18۔ آخری یونانی فلکی دَور کا موجد ابرخس[1] تھا، جس نے ہر چوتھے کے لیفی دَور سے ایک دن گرانا تجویز کیا تاکہ 304 برس کا چکر 3760 تقمیروں اور 111035 دنوں کے برابر ہو۔ اس عمل سے ماہِ قمری کا طول 29.530585 یوم اور سال کا طول 365.24671 یوم قرار پایا۔ اوّل الذکر طول تو سائیدیناس بابلی کی استخراج کی ہوئی قیمت کے لگ بھگ ہے، جسے ابرخس نے اپنایا۔ رہا آخر الذکر تو وہ اُس کے عہد کے 19 سالہ دَور مُروّجہ بابل کے مُماثل ہے، جس کی قیمت تقریباً 365.24667 یوم تھی، جو اُس نے اپنے اَرصاد سے استخراج کی تھی لیکن اس دَور کو نہ تو خود ابرخس نے اور نہ کسی دوسرے نے استعمال کیا۔

19۔ یہ حقیقت ہے کہ قمری تقویم زرعی موسموں کی صحیح تشخیص کے لیے قطعی ناموزوں تھی۔ اس لیے یونانی کسان بعض ثوابت کے سالانہ طلوع و غروب سے، یا انقلابین سے، یا پرندوں کی موسمی آمد سے موسموں کا صحیح اندازہ کیا کرتے تھے۔ اس ضمن میں ہیسی اوڈ[2] کی تصنیف 'کام اور دن[3]' سے بھی روشنی پڑتی ہے۔ 500 ق م میں بُنیادی طلوع و غروب کی سالانہ تاریخوں اور اُن سے متعلّقہ موسمی علامتوں کے نقشے مرتّب ہونے لگے تھے جو میتن اور اُکتی مَن[4] کی مُشتہرہ تقویموں میں شامل تھے۔

## رومی تقویم

20۔ رومی تقویم جو آج دُنیا میں مُستعمل ہے اس کا مأخذ شہرِ روم کی مقامی تاریخ ہے۔ قدیم تاریخی سَندوں سے پتا چلتا ہے کہ شروع میں 304 دنوں پر مشتمل سالِ رومولس[5] جس کا آغاز مارچ سے ہوتا تھا، دس مہینوں پر منقسم تھا۔ نوما[6] نے سالِ قمری رُوشناس کرایا اور جنوری اور فروری کا اضافہ کیا۔ اس میں مطلق شبہ نہیں کہ رومی مہینے دراصل قمری تھے۔ تمام جُمہوری عہد میں سال کا معمولی طول 355 یوم رہا، جو 12 تقمیروں سے بقدر 0.63 یوم مُتجاوز تھا۔ اس قلیل تجاوز کو کبھی 27 اور کبھی 28 دنوں کے ماہِ کبیسہ سے متوازن کرلیا جاتا۔ ضرورت پڑنے پر ایسا مہینا 23 فروری کے بعد داخل کیا جاتا، لیکن ماہِ کبیسہ بند ہونے کے بعد کم از کم تاریخی عہد میں فروری کے آخری 5 دنوں کا اعادہ نہیں ملتا۔ چوں کہ روم میں دنوں کا شمار آنے والے کلنڈس[7] (مہینے کی پہلی) نونز[8] (مہینے کی پانچویں یا ساتویں) یا ایڈس[9] (مہینے کی تیرھویں یا پندرھویں) سے ہوتا تھا۔ پس یہ خالص علمی مسئلہ ہے کہ مارچ کی کلنڈس سے پہلے پانچوں دن فروری کا جُز ہوتے تھے یا ماہِ کبیسہ کے۔ مسلّمہ رومی سَندوں سے دونوں نظریوں کی تائید ممکن ہے۔ بہرحال ان 5 دنوں کا اعادہ نہ ہونے کے باعث تقویم کو چاند سے مُنحرف ہونا پڑا۔ ایسا کب ہوا معلوم نہیں۔ لیکن اگر اینی اس کے کُسُوف[10] کی تاریخ جو شہرِ روم کے 350 سال میں ہوا تھا صحیح ہے تو 400 ق م میں رومی تقویم کی 5 جون کو سورج گہن ملتا ہے، جس سے مُستنبط ہوتا ہے کہ اُس تاریخ تک تقویم کا چاند سے تعلُّق نہ تھا۔ تاریخی دَور میں مارچ، مئی، کوئن ٹی لِس[11] (جولائی) اور اکتوبر 31 دن کے اپریل، جون، سِکسٹی لِس[12] (اگست) ستمبر، نومبر، دسمبر اور جنوری 29 دن کے تھے، لیکن فروری 28 دن کا تھا۔ مارچ، مئی کوئن ٹی لِس اور اکتوبر میں نونز ساتویں دن اور ایڈس پندرھویں دن ہوتی تھی۔ دوسرے مہینوں میں نونز پانچویں دن اور ایڈس تیرھویں دن ہوا کرتی تھی۔ عام طور پر ماہِ کبیسہ ایک سال بیچ آتا تھا، مگر الحاق کی حقیقی تنظیم پیشواؤں کے ہاتھ تھی۔

---

1. HIPPARCHUS. 2. HESIOD. 3. WORKS AND DAYS. 4. EUCTEMON. 5. THE YEAR OF ROMULUS 6. NUMA. 7. KALENDS. 8. NONES. 9. IDES. 10. ECLIPSE OF ENNIUS. 11. QUINTILIS. 12. SEXTILIS.

21۔ جولیس قیصر 63 سنہ ق م میں پیش وائے اعظم ہوا۔ اس کی پیشوائی میں کبیسہ اس کثرت سے ناغہ ہوے کہ جنوری کی کلنڈس جو 64 سنہ ق م کے ختم پر جولیائی تقویم[1] کی 13 دسمبر کو یا اس کے قریب واقع ہوتی 47 سنہ ق م میں اسی تقویم کی 13 اکتوبر کو واقع ہوئی۔ مہینوں کو سالِ طبعی میں معیّنہ مقام پر لوٹانے نیز سال کو 46 سنہ ق م کے مطابق کرنے کے لیے قیصر نے نہ صرف 23 فروری کے بعد حسبِ دستور لوند کے 23 دن ایزاد کیے بلکہ نومبر اور دسمبر کے مابین لوند کے دو مزید مہینوں کا بھی اضافہ کیا، جن کا مجموعہ 67 یوم تھا تاکہ 45 سنہ ق م کی کلنڈس اُس تاریخ کو واقع ہو جو آج بھی جولیائی تقویم کی یکم جنوری کہی جاتی ہے۔ اُس زمانے سے ہر مہینے کا دَوران اپنی جگہ پر قائم ہوا اور مارچ کی کلنڈس سے قبل کا چھٹا دن ضرورت پر دُہرایا جانے لگا۔ اِلحاقی دن کو لاطینی میں 'بائی سکسٹم[2]' کہتے تھے، جس سے انگریزی 'بائی سکسٹائل[3]' اور پھر 'لیپ یر[4]' بنا جو آج بھی مُستعمل ہے۔

22۔ قیصر کی اصلاح شدہ تقویم میں جو اسکندریہ کے ہیئتی سوسی جی نس[5] کے تعاوُن سے مُدوَّن ہوئی تھی، سالِ اوسط کے لیے مصر کی رائج الوقت قیمت 365.25 دن ہی اپنائی گئی تھی اور 4 میں سے 3 سال ہر ایک 365 دن کا اور چوتھا سال 366 دن کا قرار پایا تھا۔ چوں کہ سالِ تقویمی تھا خالص شمسی اور سالانہ مَظاہرِ فلکی کا اُنھیں تاریخوں میں لَوٹنا مُتوَقّع اس لیے نئی تقویم کے ساتھ ایک المانک (جنتری یا زیچ) بھی شائع کی گئی۔ اِس جنتری کی اشاعت نے کسانوں کو مُشاہدۂ مَظاہرِ فلکی سے بے نیاز کر کے اس قابل بنا دیا کہ وہ خود اس تقویم کی بدولت سالِ طبعی میں موسموں کا صحیح محل دریافت کرنے لگے۔

23۔ قیصر کا فرمان تھا کہ ہر چوتھے سال یوم کبیسہ بڑھایا جائے، لیکن پیشواؤں نے مفہوم غلط سمجھا اور 3 سال کے وقفے پر لوند کا عملدرآمد کیا۔ نتیجے میں سال 8 قبلِ مسیح 3 دن کی تاخیر سے شروع ہوا۔ آگسٹس قیصر نے 8 قبلِ مسیح تک کے تمام کبیسوں کو خارج کر کے اس غلطی کو درست کیا۔ پھر تو تیرھویں پوپ گریگوری[6] کی اصلاح واقع 1582 سنہ تک جولیائی تقویم کی بڑی سختی سے نگہداشت ہوئی۔ چوں کہ جدید تقویم کی رُو سے 45 سنہ ق م سالِ کبیسہ تھا اس لیے جو عیسوی سنہ 4 پر تقسیم ہو سکے سالِ کبیسہ ٹھہرا۔ جولیس قیصر کے اعزاز میں کوئن ٹی لس کا نام بدل کر 44 سنہ ق م میں جولائی (جولیس) اور آگسٹس قیصر کی یاد میں سکسٹی لِس کا نام بدل کر 8 سنہ ق م میں اگست (آگسٹس) رکھا گیا۔ اِس کے بعد ناموں کو تبدیل کرنے کی تمام کوششیں ناکام ہی رہیں۔

24۔ روایاتِ قدیمہ سے ثابت ہوتا ہے کہ سال کا آغاز مارچ سے ہوتا تھا۔ عام طور پر سالوں کے نام قونصلوں کے نام پر رکّھے جاتے تھے اور جب نئے قونصل دوسرے عہدیدار مجسٹریٹوں کے ساتھ اپنے عہدوں کا جائزہ لیتے تو نام بھی بدل دیے جاتے۔ کافی نشیب و فراز کے بعد 222 ق م میں عہدیداروں کی تاریخِ مُبادلہ 15 مارچ مُقرّر ہوئی اور پھر 153 سنہ ق م میں یکم جنوری مُعیّن ہوئی۔ اِس کے بعد پھر کبھی تبدیلی نہیں ہوئی چناں چہ سرکاری سال کا پہلا مہینا جنوری قرار پایا۔ مشرقی صوبوں میں سال عُمُوماً شہنشاہ کے جُلوس سے اور دوسرا سال اُس کی مَسند نشینی کے بعد نئے سال کے پہلے دن سے شروع ہوتا تھا۔ سال کا نیا دن جو اس مقصد میں کام آتا تھا ایک ضلع سے دوسرے ضلع میں بدلتا رہتا تھا۔ جنوری سے نئے سال کا آغاز مغربی یورپ تک محدود رہا۔

---

1. JULIAN CALENDAR. 2. BISEXTUM. 3. BISSEXTILE. 4. LEAP YEAR. 5. SOSIGINES OF ALEX-ANDRIA. 6. POPE GREGORY XIII.

### دورالتصریح

25 - منافع یا پیداوار پر خمس (301 لغایت 303) کی وصولیابی کے لیے ایک پندرہ سالہ غیر ہیئتی دورالتصریح[1] پہلی بار مصر میں 303ء میں جاری ہوا۔ اِس کی ابتداء غالباً اُس وقت ہوئی جب ڈائیو کلیشین[2] نے 297ء میں مصر کو دوبارہ فتح کرکے محصول تشخیص کرنے کے لیے صوبائی مردم شماری کرائی تھی اور پھر ہر پندرھویں سال نئی مردم شماری ہوتی رہی۔ اس دَور کا ہر سال الگ بطورِ تصریح شمار ہوتا تھا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ قدیم ترین تصریحوں کا شمار نئے سالِ اسکندری سے ہوا تھا جو عموماً 29 اگست کو شروع ہوتا تھا، لیکن جب تک یہ باقاعدہ مالی سال رہا اِس کی تاریخ شمار سیاسی مصالح کے لحاظ سے بدلتی رہی۔ مصر کے بعد دوسرے ممالک نے بھی تقلید کی جہاں سالہائے تخصیصی[3] سے موسوم ہوا۔ باعتبارِ تاریخ آغاز اِس دَور کی شکلیں مختلف ہیں۔ یونانی یا قسطنطنوی دَورالتصریح یکم ستمبر کو بدلتا، رومی دَورالتصریح جو 25 دسمبر یا یکم جنوری کو تبدیل ہوتا ہے گیارھویں صدی سے قبل کمیاب ہے۔

26 - دورالتصریح کا کسی سنہ ع کے سال سے تطابق کرنا ہو تو سال میں 3 جوڑ کر میزان کو 15 پر تقسیم کرنے کے بعد جو باقی بچے (یا کچھ نہ بچے تو 15) تبدیلی کے دن تک کا رومی یا یونانی دَورالتصریح ہوگا۔ اگر دورالتصریح کا کسی سال میں آغاز مطلوب ہو تو 3 کی بجائے 4 جمع کرنا چاہیے۔

### یہودی تقویم

27 - قدیم یہودی تقویم معمولی قسم کی قمری تقویم تھی۔ سال کے 12 مہینے تھے۔ ہر مہینا رویتِ ہلال سے شروع ہوتا تھا۔ جب ضرورت ہوتی بارھواں مہینا دُہرایا جاتا، جو زمانۂ مابعد جلاوطنی میں اَدار[4] سے موسوم ہے۔ شروع میں لوند کی ذِمّہ داری حکام پر تھی، پھر سنہ ع کی ابتدائی صدیوں میں بَیتُ المَقدِس کے اُمورِ دین و انصاف کی مجلسِ عُظمٰی کو تفویض ہوئی۔ فصلوں کی نشوونما اور اُن کی ذخیرہ اندوزی کو ملحوظ رکھ کر یہودی عیدِ فِصح[5] کو سال کے پہلے مہینے میں بڑے اہتمام سے مناتے تھے۔ اولڈ ٹسٹامنٹ[6] (عہد نامۂ عتیق) اور اَفوکرائی فا[7] میں اسرائیلی مہینوں کے نام ترتیب وار ملتے ہیں جو ہمیشہ ربیع کے ماہِ اَبیب[8] یا نِسان[9] سے شمار ہوتے ہیں۔ مہینوں کے نام شروع میں وہی تھے جو فنیقی کتبوں میں درج ہیں، لیکن یہودیوں کی جلاوطنی کے بعد ان کی جگہ بابلی نام آ گئے۔ بہرکیف اسرائیلی کتبوں میں اِختتامِ سال کے حوالے بھی موجود ہیں جن سے خریفی سالِ نَو کا پہلو نکلتا ہے۔ یہ سال زَرعی ہوگا، جو خریف کی جُتائی سے شروع اور انگوروں کے پکنے پر ختم ہوتا ہوگا۔ صحیفۂ نی ہیمیّا[10] میں سالہائے جُلوسی کا شمار خریف کے ماہِ تِشری[11] سے کیا گیا ہے، حال آنکہ عہد نامۂ عتیق میں ہر جگہ اُن کا شمار اَبیب یا نِسان سے ہوتا ہے۔ سال کے دونوں آغازوں کی سند اَفوکرائی فا میں موجود ہے، مگر دیکھا جاتا ہے کہ مہینوں کا شمار نِسان سے ہوتا ہے۔ قبلِ مسیح کی آخری صدیوں میں خریفی سال تو شام میں اچھی طرح رائج ہو چکا تھا، غالباً اِسی بنا پر سالِ نَو تِشری سے شمار ہوتا تھا۔

28 - جنُوبی مصر میں واقع اسرائیلی نوآبادی، اِلی فن ٹائن[12] کے مُلوکہ مخطوطوں سے، جو قدیم پے پرس کی چھال پر تحریر ہیں، واضح ہوتا ہے کہ پانچویں صدی قبلِ مسیح میں وہاں مہینے کی ابتداء غرّہ (چاند رات) سے اُس وقت ہوتی جب غروبِ شمس اوسط یا شام کے چھ بجے کے بعد نیا قمر اوسط ہوتا۔ اِس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہاں ایسی تقویم مُروّج تھی، جس کی تشخیص ہیئتی مشاہدوں کے عوض حساب پر مبنی تھی۔ بہرحال اس کا قیاس نہیں کہ اِلی فن ٹائن کا

---

1. INDICATIONS. 2. DIOCLETIAN. 3. DESIGNATING YEARS. 4. ADAR. 5. PASSOVER. — یہودیوں کی عید جس میں بھیڑ قربان کی جاتی ہے ۱۲ منہ 6 - انجیلِ مقدس کا وہ حصہ جس میں شریعتِ موسوی کا ذکر ہے ۱۲ منہ 7 - عہد نامۂ عتیق کے وہ حصے جنھیں اسرائیلی علماء کی مجلسِ اصلاح نے اصلی نہ مان کر خارج کیا ۱۲ منہ

8. ABIB. 9. NISAN. 10 THE BOOK OF NEHEMIAH. 11. TISHRI. 12. ELEPHANTINE.

طریقہ فلسطین میں بھی رائج ہوا ہو۔ فلسطین کی طرح اِلی فن ٹائن میں بھی کبیسوں کی ترتیب بے قاعدہ ہی۔ سالہائے جُلُوسی نسان سے شروع ہوتے ہیں، حال آں کہ مذکورہ مخطوطے تی ہیمیا کے ہم عصر ہیں، جو ان کے شمار کا تشری سے قائل ہی۔

29۔ تجربی تقویم کی جگہ دوسری تقویم نے لی، جس کی اصل کسی مشاہدے یا اختیارِ تمیزی کے عوض قواعدِ مقررہ پر مبنی تھی۔ موجودہ تقویم کی تاریخِ نفاذ معلوم نہیں، تاہم عام طور پر یہ چوتھی صدی عیسوی سے منسوب ہی۔ اِس کی بُنیاد تشری کے نئے قمرِ اوسط کے تعیّن شدید پر رکھی گئی ہی، جس میں سائیڈیناس بابلی کی مُستخرجہ قیمتِ تقمیرِ اوسط مستعمل ہی۔ کبیسہ کا عملدرآمد اُنیس سالہ دَور کے مطابق ہوتا ہی اس لیے سالِ تقویمی کا دورانِ اوسط بھی وہی ہی جو 383ء ق م میں بابل میں مختار تھا۔ تشری تقویم کا حقیقی آغاز نئے مُعدّل چاند سے ہوتا ہی، جس کے قواعد پیچیدہ ہیں تاکہ ایّامِ مُبارکہ ہفتے میں بے محل نہ واقع ہوں۔ چناں چہ سالِ عُمومی 353 یا 354 یا 355 دنوں کا اور سالِ کبیسہ 383 یا 384 یا 385 دنوں کا ہوتا ہی۔ مہینوں میں سے 10 کا دَوران مُعیّن ہی۔ رہا دوسرے مہینوں کا دَوران تو وہ سال کی لمبائی کے مطابق بوقتِ ضرورت مختلف ہوتا رہتا ہی۔ ماہِ کبیسہ ہمیشہ 30 دنوں کا ہوتا ہی اور ماہِ اَدار سے ایک ماہ قبل اِسی نام سے آتا ہی اور اصلی اَدار اور دوسرا اَدار یا وِیدار[1] بن جاتا ہی، جس کا معمولی طول 29 یوم ہوتا ہی۔

30۔ آج کل یہودیوں میں سنہ تخلیق[2]، یا سنہ کائنات مُروّج ہی، جس کا مَبدءِ تاریخ[3] 7 اکتوبر 3761ء ق م سے لیا جاتا ہی۔

## گریگوروی تقویم

31۔ جیسے جیسے صدیاں آگے بڑھتی گئیں موسموں کی تقویمی تاریخیں بھی بتدریج سرکتی گئیں۔ پیش بیں نگاہوں نے محسوس کیا کہ تقریباً 11 ہزار سال میں ماہِ جنوری اپنے سرمائی حق سے محروم ہو جائے گا۔ چناں چہ ڈانٹے[4] نے اسی طرف توجہ دلائی ہی "مگر سَوِیں حصّے کا تغافل دُنیا میں پورے ماہِ جنوری کو پہلے ہی بے سرما بنا چکے گا"[عہ]۔ یہاں سَوِیں حصّے سے مُراد سالِ تقویمی اوسط تعدادی 365.25 یوم اور سالِ فلکی مفروضہ تعدادی 365.24 یوم کا باہمی تفاضل ہی۔

32۔ تقویم کی یہ خامی سولھویں صدی عیسوی میں اُس وقت ظاہر ہوئی جب اعتدالِ ربیعی[5] اور ایسٹر بدر[6] (ماہِ کامل) یا یوں کہیے کہ ایسٹر کے چاند کا چودھواں دن دونوں مستعملہ جدولوں کے خلاف آئے۔ لہذا پوپ گریگوری سیزدہم نے 1582ء میں کلاوی اس[عہ] ہیئتی کی تجویز پر فرمان جاری کیا کہ اعتدالِ ربیعی کو ایسٹر کی جدول میں اپنے مقامِ مُعیّنہ 21 مارچ پر واپس لانے کے لیے 4 اکتوبر 1582ء کے بعد آنے والے دن کو 15 اکتوبر شمار کیا جائے اور یومِ کبیسہ جو جولیائی تقویم میں ہر چوتھے سال بڑھایا جاتا ہی آئندہ اُن صدیوں میں جو چار پر تقسیم نہ ہو سکیں نظر انداز کیا جائے[سہ]۔ چناں چہ 1600ء اور 2000ء کبیسہ ٹھہرے لیکن 1700ء، 1800ء اور 1900ء کبیسہ نہیں ہوے۔ حاصل یہ ہوا کہ سال کا طولِ اوسط 365.2425 یوم قرار پایا جو تیسری صدی قبل مسیح کے لگ بھگ تو درست تھا مگر سال کے حالیہ طول سے کسی قدر زائد ہی۔ اِس اصلاح سے بیک وقت محض صدیوں میں تصحیح ہوئی اور آسان جولائی قاعدہ ایک یا دو صدیوں کے لیے صحیح کے مُماثل ہو گیا۔ ماہِ قمری کے لیے بھی عملاً سُہولت ہو گئی۔ وہ اس طرح کہ گریگوروی سال میں تحویل شامل کرنی چاہیں تو ایسٹر کے ماہِ تمام کی تاریخوں کو 3 دن پیچھے یا 7 دن آگے کیا جائے۔ اگر اس عمل سے ایسٹر کے چاند کا چودھواں

1. VEDAR. 2. ERA OF THE CREATION. 3. EPOCH. 4. DANTE. 5. VERNAL EQUINOX. 6. THE EASTER FULL MOON.

عہ PARADISO, XXVII, PP.142-43. عہ CLAVIUS, ROMANI CALENDAR II A GREGORIO XIII, P.M. RESTITUTE EXPLICATIO (ROME, 1603). (ALOYSIUS LILIUS OR LUIGILILIO GHIRALDI) سہ گریگوروی طریقۂ الحاق دراصل فاضل الوئی سی اس لیلی اس یا لوگی لیلی اوگھی رالڈی

دن 19 اپریل کے بعد آئے تو سابقہ تقمیر کا ماہ تمام ہی مان لیا جائے تاکہ ایسٹر کے چاند کی تاریخ تقویم میں 23 دن پیچھے ہٹ جائے۔ اگر اس منتقلی سے چاند کا چودھواں دن 19 اپریل کو واقع ہو تو اس کی بجائے 18 اپریل مقرر کی جائے۔

33۔ بوقتِ ضرورت ایسی منتقلی صدیوں میں بھی ہوتی ہے۔ سال کے ہر سیکڑے میں جو کبیسہ نہ ہو ایک روز کی پیش رَو منتقلی اور سال کے ہر 25 سیکڑے میں سے 8 میں ایک روز کی پَس رَو منتقلی کی جاتی ہے۔ یہ پَس رَو منتقلی پہلی بار 1800ء میں، پھر تین سوسالہ 7 وقفوں میں اور پھر چار سو سالہ ایک وقفے میں ہوتی ہے وقس علیٰ ہذا۔ اگر پَس رَو اور پیش رَو منتقلیاں ایک ہی صدی میں واجب ہوئیں تو ماہِ کامل کی تاریخیں 19 سالہ دَور کے ہر برس میں صدیِ ماقبل کی طرح ہوں گی۔ تقویم اس طرح کام دے گی گویا ماہِ کامل کی تاریخیں دَور کے ہر سال کے لیے 21 مارچ لغایت 19 اپریل مشمولہ ہیں، بجز اُن پورے چاندوں کے جو 19 اپریل کو واقع ہوں 18 اپریل کو لَوٹا دیے جائیں اور جب کبھی ایسا اتّفاق پیش آئے تو بَدر جو 18 اپریل کو دَور کے دوسرے سال میں واجب ہو 17 اپریل کو لَوٹایا جائے۔ اِس استثناء سے ایسٹر کے بَدر کے لیے آخری ممکنہ تاریخ 18 اپریل قرار دینی مقصود ہے۔

34۔ لیکن اس استثناء کے تحت ماہِ کامل کی تاریخوں کی منتقلیوں سے 19 سالہ دَور میں کسی خاص مقام کے لیے ماہِ کامل کی متاخرہ تاریخوں پر اثر نہیں پڑتا۔ چناں چہ دَور کے چودھویں سال کا بَدر جو غیر اصلاح شدہ تقویم میں 12 اپریل کو آیا تھا اصلاح کے بعد 19 اپریل کی بجائے 18 اپریل کو رکھا گیا، لیکن 1700ء میں ایک یوم کی پیش رَو منتقلی اسے 21 مارچ پر ہٹا لائی، گویا کہ یہ 19 اپریل کو ہوا تھا۔ اس طرح چھٹے سال کا ماہِ کامل 1700ء میں 17 اپریل سے 18 اپریل کو منتقل ہوا، لیکن 1900ء میں بجائے 19 اپریل کو منتقل ہونے کے 18 اپریل ہی پر قائم رہا۔ اس کی آئندہ پیش رَو منتقلی 19 اپریل کی بجائے 18 اپریل کو اور پھر 21 مارچ کو ہوگی۔ اِس استثناء کا ماحصل یہ ہے کہ ہر بَدر کی تاریخ کو دو پلٹے لے نے پڑتے ہیں یا تو 17 اپریل کو یا 18 اپریل کو تاکہ پورے چاندوں کو اپنے سابقہ مقاموں پر لَوٹانے کے لیے 1 سے 30 پیش رَو منتقلیاں کرنی پڑیں، حال آں کہ ماہِ کامل کی مجموعی وُسعت محض 29 یوم مشمولہ ہے۔

35۔ بحیثیتِ مجموعی 57 لاکھ گریگوروی سالوں کو 70499183 تقمیروں کے اور 2081882250 دنوں کے برابر کیا گیا ہے تاکہ تقمیر کا طولِ اوسط 29.5305859 یوم لیا جائے۔ اگرچہ اِس طول میں بلحاظِ موجودہ دن کے دس لاکھویں حصّے کے بقدر غلطی ہے، مگر یہ غلطی 3 سو سال میں درست ہو جائے گی۔ گریگوروی تقویم کے مطابق سلسلہ وار 4 سو سالِ مَدَنی[1] میں کبیسہ کے صرف 97 سال ہیں، اِس لیے

400 سالِ مَدَنی = (400 × 365 + 97) = 146097 یومِ شمسیِ اوسط

1 " " " = (146097 ÷ 400) = 365.2425 " "

سالِ مَدَنی کا یہ خفیف فرق کئی صدیوں تک سالِ فلکی سے مطابقت کرتے وقت چنداں اثر انداز نہیں ہوتا۔ چوں کہ 400 گریگوروی سال کے 146097 یوم یا 20871 ہفتے ہوتے ہیں اور ہفتے کے ایّام ہر 400 سال میں سال کے اُنھیں دنوں میں پلٹ تے ہیں، لہٰذا 57 لاکھ سال کے

---

(بقیہ حاشیہ صفحۂ گزشتہ) کی کاوش کا نتیجہ ہے۔ یہ شخص نیپلز کا باشندہ تھا اور فلکی ہونے کے ساتھ ساتھ طبیب بھی تھا۔ لیکن طریقۂ الحاق متعارف ہونے سے پہلے ہی فوت ہو گیا۔ اِس کے پس ماندہ کام کو کلاوی اس فلکی نے آٹھ سو صفحوں میں پورا کیا۔ ۱۲ منہ

1. CIVIL YEAR.

دورِ کامل کے بعد نہ صرف ایسٹر کے پورے چاندوں کا بلکہ ایسٹر کے اتواروں کا اعادہ بھی لازمی ہے۔

36۔ اس تقویم میں اپنی انتہائی صحیح قیمتِ اوسط اور انتہائی سادگیِ عمل کو متّحد کرنے کی یہاں تک صلاحیت ہے کہ ایک سے لے کر 3 کامل صدیوں تک کے دوران میں ماہِ کامل کی تاریخوں کا تعیّن اس آسانی سے ہوتا ہے جیسے کہ سب تقویمی سال ایک ہی دوران کے ہیں اور 19 سالہ دورِ بعینہٖ قابلِ اطلاق ہے اور وہ سادہ جدول جو غیر اصلاح شدہ تقویم میں استعمال ہوتی چلی آئی تھی اب بھی کارآمد ہوتی ہے۔ یہ تقویم نصف النّہار کے اختلافوں سے پاک ہے۔ کسی خاص لمحے کا تعیّن کیے بغیر تمام دُنیا کے لیے ماہِ کامل کا ایک خاص دن مُعیّن کرتی ہے۔ ہیئتی ماہِ کامل[1] ایک خاص لمحے میں منتخب نصف النّہار کے مطابق مختلف تقویمی ایّام میں، گاہ آسٹریلیا اور کناڈا میں ایک ہی تقویمی دن میں واقع ہوتا ہے۔ ہیئتی ماہِ کامل کا وقت شمس و قمر کی غیر متساوی حرکت سے بھی متاثّر ہوتا ہے، لیکن تقویمی ماہِ کامل اس قسم کی ناہمواریوں سے اُسی طرح اثر پذیر نہیں ہوتا جس طرح کہ مَدَنی زندگی میں مُروّجہ وقت دن کے غیر مُساوی طول سے متاثّر نہیں ہوتا۔

37۔ اِٹلی، فرانس، اسپین، پُرتگال، اور پولینڈ نے 1582ع میں، بیشتر رومن کیتھولک جرمنی ریاستوں، ہالینڈ اور فلینڈرس نے 1583ع میں اور ہنگری نے 1587ع میں گریگوری تقویم قبول کی۔ سوئزرلینڈ نے 1582ع سے 1812ع تک کی مدّت میں اس کو بتدریج اپنایا۔ جرمن ڈچ پروٹسٹنٹ ریاستوں نے عموماً ڈنمارک کے ساتھ 1700ع میں، سلطنتِ برطانیہ نے 1752ع میں، سوئیڈن نے 1753ع میں اور جاپان نے 1873ع میں اسے اختیار کیا۔ چین اور البانیہ نے 1912ع میں، بلغاریہ نے 1916ع میں، سوویٹ روس نے 1918ع میں، رومانیہ اور گریس (یونان) نے 1924ع میں اور ترکی نے 1927ع میں اس کو سرکاری تقویم تسلیم کیا۔ ایسٹر کے قواعد بہرحال اُن مشرقی کلیساؤں میں نامقبول رہے جو پاپائی اثر و اقتدار سے آزاد ہیں۔

38۔ جرمن پروٹسٹنٹوں نے گریگوری تقویم تسلیم تو کرلی مگر ایسٹر کا حساب لگانے کے لیے گریگوری قواعد قبول نہیں کیے، بلکہ حکم جاری کیا کہ نقطۂ اعتدالِ ربیعی اور ایسٹر کے ماہِ کامل کی تاریخ کا تعیّن ازروے ہیئت ریوڈلفائن کی جدولوں[2] سے اور یورانین برگ کے نصف النّہار[3] سے کیا جائے۔ یہ مرصد ڈنمارک اور سوئیڈن کے مابین جزیرۂ ہوین میں واقع ہے۔ ایسٹر کی یہ ہیئتی تعیین جرمن پروٹسٹنٹوں میں 1700ع سے 1776ع تک اور سوئیڈن میں 1740ع سے 1844ع تک جاری رہی۔

39۔ برطانوی نوآبادیوں میں تقویم کی تبدیلی 2 ستمبر 1752ع کو واقع ہوئی اور 2 ستمبر کو 14 ستمبر تسلیم کیا گیا۔ جولیائی اور گریگوری تقویموں کا باہمی فرق جو 1582ع میں 10 یوم تھا 1752ع میں 13 یوم ہوچکا تھا، مگر اسکندری اور گریگوری ایسٹر ایک دوسرے سے 5 ہفتوں سے زیادہ دور ہوچکے تھے۔

**اِختلافاتِ مبدءِ تقویم**

40۔ عیسوی سنہ جسے ڈایونیسی اس اِگزِ یگس[4] نے ایجاد کیا اور بیڈی[5] نے ہردلعزیز بنایا تھا مختلف ملکوں میں سال کے مختلف ابتدائی دنوں سے مختلف اوقات میں رائج ہوا۔ اس سمبت کے شروع ہونے کی تاریخیں عام طور پر 25 دسمبر، یکم جنوری اور 25 مارچ ہیں۔ سال کے ان مختلف شماروں کو اسٹائلز[6] کہتے تھے۔ چناں چہ اٹلی میں اٹھارویں صدی تک عیسوی

---

1. ASTRONOMICAL FULL MOON. 2. RUDOLFINE TABLES. 3. THE MERIDIAN OF URANIENBORG. 4. DIONYSIUS EXIGUUS. 5. BEDE. 6. STYLES. طرز، تقویم، تاریخ

سمبت کے سال وینی شین اسٹائل[1] میں یکم مارچ سے، پسان اسٹائل[2] میں 25 مارچ سے پہلے اور فلورن ٹائن اسٹائل[3] میں 25 مارچ کے بعد سے شروع ہوتے تھے۔ روم میں مختلف اسٹائل مختلف ضروریات میں مستعمل تھیں۔ انگلینڈ میں نے ٹی وی ٹی اسٹائل[4] جو 25 دسمبر سے شروع ہوتی تھی چودھویں صدی میں اَنن سی ایشن اسٹائل[5] سے تبدیل ہوئی جس کا آغاز 25 مارچ سے ہوتا تھا، لیکن گریگوروی تقویم کے اجرائے کے ساتھ 1752ء سے قانوناً اس کی جگہ سَرکم سائی ژن اسٹائل[6] جاری ہوئی جو یکم جنوری کو شروع ہوتی ہے۔ اسکاٹ لینڈ میں سرکاری طور پر 1600ء سے سال کی ابتداء یکم جنوری سے ہونے لگی تھی۔ اولڈ اسٹائل[7] اور نیو اسٹائل[8] کے نام آغازِ سال کی مختلف تاریخوں کو پہچاننے کے لیے نہیں بلکہ جولیائی اور گریگوروی تقویموں کو شناخت کرنے کے لیے استعمال ہوتے رہے۔

41۔ قدیم رومی و یونانی لُغت میں سالوں کے عددی نام ہمیشہ ترتیب وار ہندسوں میں دیے گئے ہیں۔ اس لیے سالِ ایک یا پہلے سال کے شروع ہوتے ہی عیسوی سمبت کا آغاز ہوتا ہے۔ سالِ ماقبلِ مُتّصِل کو سالِ ایک قبلِ مسیح یا پہلا سال قبلِ مسیح کہتے ہیں۔ یکم سے پہلے سال کو ماہرینِ ہَیئت (0) صفر سے تعبیر کرتے ہیں اور اس سے قبل کے سال کو (1-) منفی ایک کہتے ہیں جو مورّخوں کی اصطلاح میں 2 ق م ہوتا ہے۔ لہٰذا سالہائے قبلِ مسیح کو ہیئتی تاریخوں میں بدلنے کے لیے سال کی تعداد سے 1 کو گھٹا کر حاصل کے قبل علامتِ منفی کو لگانا اور منفی تاریخوں کو قبلِ مسیح کی ہیئتی تاریخوں میں تبدیل کرنے کے لیے علامتِ منفی کو ہٹا کر سال کی تعداد میں ایک کو جمع کرنا ضروری ہے۔

## جولیائی زمانہ یا مُدّت

42۔ فرانسیسی پروٹسٹنٹ فاضل مورّخ، جوزیفس جسٹس اسکالیجر[9] نے وقت کو عملی طور پر مسلسل ناپنے کے لیے 28 سالہ دَورِ شمسی، 19 سالہ دورِ قمری اور 15 سالہ دَورالتّصریح کو ملا کر جولیائی زمانہ[10] ایجاد کیا جس کی مجموعی مُدّت 28 × 19 × 15 = 7980 سال ہے۔ چوں کہ جولیائی تقویم کی یکم جنوری کو ان اَدوار کا ایک ساتھ شروع ہونا مانتے ہیں اس لیے ایک جولیائی مُدّت میں ماضی و مستقبل کی دونوں تاریخیں آتی ہیں، جن کی تاریخی حوالوں میں ضرورت ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اس زمانے کو سمبت پر تفوّق حاصل ہے جس کا مَبدءِ تاریخ تاریخی حُدود میں واقع ہے۔

43۔ جولیائی زمانے کے سال اب شاذ و نادر مستعمل ہیں، اَلبتّہ جولیائی زمانے کا دن فلکیات اور تقویمی جدولوں میں اکثر و بیشتر استعمال ہوتا ہے۔ ایّام شماری کا صرف یہی ایک ایسا طریقہ ہے، جس میں مہینوں اور برسوں کی قید نہیں، اس لیے جہاں دنوں کا صحیح وقفہ مطلوب ہوتا ہے وہاں یہ طریقہ خصوصاً کارآمد ہے۔ چناں چہ وقت اور دنوں کو کسروں اور تعداد میں بتایا جائے تو کسی خاص وُقوعے کی تخمین میں یا فلاں ستارہ یا سیّارہ کب نمودار ہوا تھا یا ہوگا کی تعیین میں سُہولت ہوتی ہے۔ اس لیے ماہرینِ ہَیئت عموماً یکم جنوری 4713ء ق م کو نُقطۂ آغاز فرض کر کے مُنقضی ایّام میں واقعے کا اظہار کیا کرتے ہیں اور اسے اُس واقعے کی جولیائی تاریخ گردانتے ہیں۔ مثلاً ایک واقعے کی جولیائی تاریخ 2436383:15015 یوم ہے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ یہ واقعہ

---

1. VENETIAN STYLE = شہرِ وینس کی تاریخ سے منسوب ہے 2. PISAN STYLE. 3. FLORENTINE STYLE = شہرِ فلورنس کی تاریخ سے منسوب ہے
4. NATIVITY STYLE = تاریخِ میلادِ مسیح 5. ANNUNCIATION STYE = تاریخِ بشارت یعنی وہ تاریخ جس میں حضرت جبرئیل علیہ السلام نے حضرت مریمؑ کو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا مژدۂ حمل سُنایا۔ 6. CIRCUMCISION STYLE = تاریخِ ختنۂ مسیح۔ 7. OLD STYLE = تقویمِ کہنہ یا پارینہ
8. NEW STYLE = تقویمِ جدید یا نَو 9. JOSEPHUS JUSTUS SCALIGER.
10. JULIAN PERIOD.

15015 ° 24 × ساعت بعد نصف النّہارِ اوسطِ مقامی 28 جون 1958ء کو دن کے 3 بج کر 36 منٹ، 13 سکنڈ پر رُونما ہوا۔

## مَبدءِ تاریخ یا آغازِ سال

44۔ مُعاشرتی ضرورِیات کے لیے سالِ مَدَنی نصف اللّیل مقامی سے شروع ہوتا ہے، لیکن فلکی مقاصد کے لیے سالِ فلکی اُس وقت شروع ہوتا ہے جب شمسِ اوسط کا صُعُودُ المُستقیم[1] ٹھیک (°280) دوسو اسّی درجے ہوتا ہے۔ اِسے سالِ بسلی مفروضہ[2] کہتے ہیں۔ دوسو اسّی درجے کی مقدار اِس لیے اختیار کی گئی ہے کہ سالِ بسلی اور سالِ مَدَنی کی ابتداء میں تقریبی مُساوات قائم رہے۔ سالِ بسلی کے آغاز کو صفر (٥) سے ظاہر کیا جاتا ہے۔ یعنی 1961.0 کا مفہوم ہے کہ سالِ بسلی 1961 شروع ہو گیا۔

## اسلامی تقویم

45۔ اہلِ اسلام میں سنہ ہجری مستعمل ہے، جو سرکارِ دو عالم صلّی اللہ علیہ وسلّم کی مکّۂ معظّمہ سے مدینۂ طیّبہ کو ہجرت فرمانے کے زمانے سے منسوب ہے۔ اِس سنہ کا آغاز 16 جولائی 622ء سے ہوتا ہے۔ اسلامی تقویم کی نُدرت یہ ہے کہ ہر سال کبیسہ کے بغیر 12 قمری مہینوں کا ہے، اِس لیے ہر مہینا 33 برس میں موسموں کا دَور پورا کر لیتا ہے۔ یکم مُحرّم سے سال اور رُویتِ ہلال کی شام سے مہینا شروع ہوتا ہے۔ مذہبی اُمُور کی انجام دہی کا مَدار تقمیری تاریخوں پر ہے۔ مُعاشرے میں آغازِ ماہ کے لیے کوئی حتمی قاعدہ بجز رُویتِ ہلال مقرر نہیں، بسا اوقات قریب کے شہروں میں بر بنائے رُویت مہینے کی تاریخیں مُتضاد ہوتی ہیں، نیز جب تک تاریخوں کے ساتھ دنوں کا حوالہ موجود نہ ہو تاریخ کی صحیح طور پر مُطابقت ناممکن ہے۔

46۔ ہیئتی مقاصد کے لیے صحیح تر قاعدہ یہ ہے کہ 30 سالہ دَورِ اسلامی کے مہینے یکے بعد دیگرے 30 اور 29 دن کے لیے جاتے ہیں، بارھواں مہینا 29 دن کا 19 مرتبہ اور 30 دن کا 11 مرتبہ شمار کیا جاتا ہے، اِس طرح تقویم کی 360 تقمیریں 10631 دنوں کے برابر ہوتی ہیں، جن کا حقیقی دوراں 10631.012 یوم ہوتا ہے۔ لہٰذا ڈھائی ہزار سال میں ایک دن سے زیادہ کی غلطی نہیں ہوتی۔

## ہفتہ

47۔ دسویں صدی قبل مسیح اور زمانۂ مابعد کی اشوری تقویموں[3] کے دیکھنے سے پتا چلتا ہے کہ ہر مہینے کی ساتویں، چودھویں، اُنّیسویں، اکّیسویں اور اٹھائیسویں کو نیز بعض دوسرے غیر مُساوی مُعیّنہ دنوں کو لوگ عُموماً کام کرنے سے اِجتناب کیا کرتے تھے[ع]۔ یہ بتانا کہ ہر ساتویں دن کی تعطیل کا رَواج کب سے ہوا اور کہاں تک پھیلا اب تک ناممکن ہے۔ شریعتِ مُوسَوی میں بھی ہر ساتویں دن، جس کو سَبَت[4] کہتے ہیں، کام سے مُحترز رہنے کی عام ہدایت موجود ہے۔ کچھ محققین کی رائے ہے کہ اسرائیلی ہفت روزہ زمانوں کا شمار اشوریوں کی مانند دراصل ہر مہینے کے شُیُوع سے ہوا ہوگا، لیکن یہ محض قیاس ہے۔ یوں کہ اسرائیلی ہفت روزہ مُدّت کا حساب مہینے اور در حقیقت تمام ہیئتی زمانوں سے آزادرہ کر ہوتا تھا، جس کی قطعی شہادتیں موجود ہیں۔ اس کا رَواج یہودی کلیسا سے نصرانی کلیسا پہنچا، جہاں ہفتے کے پہلے دن کا، جس کو یومِ خداوندی[5] کہتے ہیں، خاص احترام کیا جاتا ہے۔

48۔ سنہ عیسوی کے شُیُوع سے کچھ ہی پہلے سات گھنٹوں، سات دنوں، سات مہینوں اور سات برسوں کے ترتیب وار تنجیمی زمانے[6] رائج ہوئے جو اسرائیلی اثر سے قطعاً پاک تھے۔ کاسی اُس دیو[7] کی تحقیق کے مطابق، جس کی صحت میں کلام نہیں، اس ہفت روزہ تنجیمی مُدّت کا مأخذ

---

ع LANGDON, BABYLONIAN MENOLOGIES AND THE SEMITIC CALENDARS, LECTURE II (1935) 5. LORD'S DAY.

1. THE RIGHT ASCEN OF THE MEAN SUN. 2. BESSELIAN FICTITIOUS YEAR. 3. ASSYRIAN ALMANACS. 4. SABBATH.

5. LORD'S DAY. 6. ASTROGICAL PERIODS. 7. CASSIUS DIO.

مصر ہی، جہاں دن اور رات الگ الگ بارہ بارہ ساعتوں میں تقسیم تھے۔ یونان زدہ مصر کے مُروّجہ نظریے کے مطابق ساتوں سیّاروں مشمولہ شمس و قمر کی ترتیب زمین سے اُن کے مفروضہ فاصلوں کے لحاظ سے اِس طرح تھی —— زُحَل[1]، مُشتری[2]، مرّیخ[3]، شمس[4]، زُہرہ[5]، عُطارِد[6] اور قمر[7]۔ اِن میں کا ہر سیّارہ ترتیب وار ایک ساعت حکومت مفروضہ کرتا تھا۔ لہٰذا 24 گھنٹے کا دن 7، 7 گھنٹے کے 3 دَورانوں اور 3 گھنٹے کے ایک دَوران پر مشتمل تھا اور دِن کے ہر مفروضہ والی کو سیّاروں کی ترتیب کے اِعتبار سے یومِ گزشتہ کے مفروضہ والی سے 3 جگہ ہٹنا پڑتا تھا۔ چناں چہ دنوں کے مفروضہ والیوں کا سلسلۂ متواترہ اِس طرح تھا —— زُحَل، شمس، قمر، مرّیخ، عُطارِد، مُشتری اور زُہرہ۔ اِن سیّارَدی دنوں کو جلد عالم گیر شُہرت و مقبولیت حاصل ہوئی، مگر سیّارَدی ساعتوں، مہینوں اور سالوں میں بجز نجومیوں کے کسی نے دل چسپی نہ لی۔ سیّارَدی دنوں اور ساعتوں کا سب سے پہلا حوالہ پہلی صدی قبلِ مسیح کے ایک رسالے سے ملتا ہے، جس کا مُصنّف سیرافین[8] ہے۔ گو سیّارَدی ہفتے کی اِبتداء دَراصل یومِ زُحَل سے ہوئی تھی مگر جلد ہی یومِ شمس عام طور پر ہفتے کا شروع مانا جانے لگا جس کی حقیقی وجہ یہ تھی کہ اسرائیلی ہفتے کے دن سے مُنطبق تھا، لیکن سیّارَدی ساعتوں کا شمار زُحَل ہی سے ہوتا رہا۔ اگرچہ ایک ایک دن کو ایک ایک سیّارے سے منسوب کرنے میں عالم گیر اتّفاق ہے، مگر راتوں اور ساعتوں کی سیّاروں سے نسبت کی بابت ایسا کوئی وِفاق موجود نہیں۔ سیّاروں سے موسوم ہفتے کے دنوں کے نام خود بخود تمام مغربی یورپ میں رائج ہوئے، مشرقی یورپ اور مشرقِ وسطیٰ کے ملکوں میں ان کا چلن نہیں ہوا۔ اَلبتّہ سکندر کے حملے کے بعد ہندستان میں ہفتے کے دنوں کے نام یونانی ہَیئت کی اِتّباع میں سیّاروں پر رکھّے گئے، جس کی قدیم ترین سَنَد 484ء کا کتبہ ہے جو عہدِ گپتا کی یادگار ہے[ـه]۔

**دن کے ذیلی حصّے**

49۔ قدیم ترین زمانے سے اہلِ مصر ہر دن اور ہر رات کو 12 مُساوی ساعتوں میں تقسیم کرتے چلے آئے تھے، جن کا طول سال کے مختلف موسموں کے ساتھ ساتھ مختلف ہوتا تھا۔ چناں چہ یونانی اور رومی انھیں **ساعت ھائے زمانی**[9] کہنے لگے۔ تقسیمِ لیل و نہار کا بجنسہٖ قاعدہ دوسرے قاعدوں کے ساتھ بابِل اور اسائیریا (اشوریا) میں بھی رائج تھا، جہاں ہر دن اور ہر رات کے تین پہر[10] (پاس) تھے اور ہر پہر کے 4 زمانی گھنٹے شمار ہوتے تھے۔

50۔ ہَیئتی مشاہدوں اور پیش خبریوں میں اہلِ بابِل بیرو[11]، جیس[12] اور گار[13] میں وقت کا اظہار کرتے تھے۔ دن اور رات کی مجموعی مُدّت 12 مُساوی بیروؤں پر منقسم تھی۔ ہر بیرو کے 30 جیس اور ہر جیس کے 60 گار تھے۔ سال کے 12 مہینوں اور ہر مہینے کے 30 دنوں کی مُناسَبت سے دن کی یہ تقسیم غالباً عمل میں آئی تھی۔ معلوم ہوتا ہے کہ پیمانۂ وقت ہونے کی وجہ سے ان اصطلاحوں کا عام اطلاق زاویۂ ساعت[14] اور بعدہٗ قوس[15] اور زاویوں کے پیمانوں پر ہونے لگا۔ چناں چہ جیس جو دن کا ساٹھواں حصّہ تھا آج بھی بصورتِ درجہ[16] قائم ہے۔ جیس کی ستّینی تقسیم[17] سامیوں کی ترسیم الاعداد کے مطابق ہے[عـه]، جو بابلیوں کو وِراثتہً پہنچی تھی۔ وقت کی پیمائش طلوع یا غروبِ شمس سے ہوتی تھی۔

---

ـه THE JOURNAL OF THE ROYAL ASIATIC SOCIETY FOR 1912, pp. 1039 ff.

عـه F. THUREAU — DANGIN, ESQUISSE D'UNE HISTOIRE DU SYSTĚME SEXAGĚSIMAL (1932), CHAPTER V.

1. SATURN. 2. JUPITER. 3. MARS. 4. SUN. 5. VENUS. 6. MERCURY. 7. MOON. 8. SERAPION. 9. TEMPORAL HOURS. 10. WATCH. 11. BĚRU. 12. GĚS. 13. GAR. 14. HOUR ANGLE. 15. ARC. 16. DEGREE. 17. SEXAGESIMAL SUB-DIVISION.

51 - کِدِنّو کی جدولوں[1] میں یہ موجود نہیں، مگر آدھی رات سے آدھی رات تک کا زمانہ چھ اوسط پہروں میں منقسم ہے۔ پاس اوسط کا ساٹھواں حصہ جیس اور جیس کا ساٹھواں گار اور پھر اس کا ساٹھواں غرض سب کے سب ستینی ہیں۔ معاشری اور مذہبی ضرورتوں نیز ہیئتی پیشین گوئیوں میں دن غروبِ آفتاب سے شمار ہوتا تھا، لیکن کدِنّو کی جدولوں میں نصف اللیل سے شمار کیا گیا ہے۔ یہ نقطۂ آغاز فلکی جدولوں کے لیے واقعی نہایت مناسب ہے۔

52 - یونانیوں کے عہدِ حکومت میں شب و روز کو ساعت ہائے زمانی میں تقسیم کرنے کا رواج رومی یونانی دُنیا کی بدولت عام ہوا ساعتوں کا شمار ہمیشہ طلوع و غروب سے ہوتا رہا، مگر سرکاری طور پر دن کا آغاز ایک مُلک کا دوسرے مُلک سے مختلف تھا چنانچہ ایتھنس اور مغربی ایشیا میں غروب آفتاب سے اور روم میں آدھی رات سے سرکاری دن شروع ہوتا تھا۔ مصر میں رات عموماً 2 دنوں کے مابین شمار ہوتی تھی اس لیے رات کا وقت بتانے کے لیے دونوں دنوں کا حوالہ دیا جاتا تھا۔ ساعت ہائے زمانی دریافت کرنے کے لیے ساعتِ شمسی[2] (مزولہ، دھوپ گھڑی) ایجاد ہوئی اور بطلیموس نے اس مقصد کے لیے اصطرلاب[3] میں خطوط رُوشناس کیے۔

53 - ابرخس پہلا فلکی ہے، جس نے ہیئتی ضرورتوں میں ساعتِ اعتدالی[4] یعنی ساعتِ زمانی اوسط[5] یا ساعتِ زمانی سے کام لیا، جس کا طول اعتدالین کے مطابق تھا۔ پلینی[6] کہتا ہے کہ ابرخس نے بھی بابلیوں کی طرح دن کو نصف اللیل سے شمار کیا تھا۔ بطلیموس نے المجسطی[7] کی جدولوں میں دن کا شمار اسکندریہ کے نصف النہار (زوال) اوسط[8] سے کیا تھا اور پورے دن کو یا تو مساوی ستینی حصوں میں یا 24 مساوی ساعتوں میں بانٹتا تھا، نیز اپنے رسالۂ جداول میں بھی دن کا حساب اسکندریہ کے نصف النہار اوسط سے لگایا تھا اور ایک نصف النہار سے دوسرے نصف النہار تک کے پورے وقفے یعنی دن کو 24 گھنٹوں پر اور ہر گھنٹے کو بقاعدۂ ستینی ذیلی حصوں پر تقسیم کیا تھا۔ آج کل کا طریقۂ تقسیم یعنی دن کی 24 مساوی ساعتیں پھر ان ساعتوں کی ذیلی تقسیمیں ——— دقیقے (منٹ) اور ثانیے (سکنڈ) ——— اسی سے ماخوذ ہیں۔ نصف النہار اوسط کے انتخاب کو چھوڑتے ہوئے بطلیموس اور ابرخس کا طریقۂ تقسیم ایک جیسا تھا۔ نصف النہار اوسط سے دن کو شمار کرنے کا 24 ساعتی طریقہ باستثنائے خطِ نصف النہار یونان، روم اور عرب کی تہذیبوں نے اختیار کیا جو ہیئتی جدولوں اور تقویموں میں 1925ء تک مستعمل رہا۔

54 - خودکار میکانیکی کلاکوں کی ایجاد تک، جو چودھویں صدی میں ہوئی تھی، ساعتِ زمانی ہی عام ضروریاتِ زندگی میں مستعمل تھی۔ میکانیکی کلاک ناہموار طولی گھنٹے بجانے سے تقریباً قاصر تھے۔ اس لیے انھوں نے شروع ہی سے ساعتِ اعتدالی بجائی۔ اطالیا اور بوہیمیا میں شام کے دھندلکے سے یا تقریباً غروب کے آدھ گھنٹے بعد سے کلاکوں کی 24 اعتدالی ساعتیں ترتیب وار بجتیں۔ بعض کلاک ترتیب وار طلوع سے غروب تک 12 اور غروب سے طلوع تک 12 بجاتے تھے۔ بعض ملکوں میں آدھی رات سے آدھے دن تک کلاک ترتیب وار 12 اور پھر اسی طرح آدھی رات تک 12 بجاتے تھے۔ چودھویں صدی ختم ہونے سے قبل ہی اس قسم کے کلاک عام ہو گئے تھے۔ چنانچہ ان کی ساعتوں کو دن اور رات کی سابقہ ساعتوں سے ممیز کرنے کے لیے شروع ہی سے کلاک اور 12 گھنٹے والے دونوں سلسلوں کو عموماً قبلِ زوال[9] اور بعدِ زوال[10] کہنے لگے۔ عوامی زندگی میں

---

1. KIDDINNU'S TABLES. 2. SUN-DIAL. 3. ASTROLABLE. 4. EQUINOCTICAL HOUR. 5. MEAN TEMPORAL HOUR. 6. PLINY. 7. ALMAGEST. 8. MEAN NOON. 9. BEFORE NOON (ANTE MERIDIEM). 10. AFTER NOON (POST MERIDIEM).

ساعتِ اعتدالیہ کے رَواج کے ساتھ ساتھ اس کی ہیئتی ذیلی تقسیم ——— منٹ اور سکنڈ ——— بھی رائج ہوئی۔ نصفُ اللّیل سے نصفُ النّہار تک کا وقتِ اوسط دریافت کرنے کے لیے پندرھویں صدی سے دھوپ گھڑیاں بننے لگیں۔

55۔ غروب سے 24 گھنٹے شمار کرنے کا اطالوی طریقہ اُنیسویں صدی کی ابتداء ہی میں متروک ہوگیا، لیکن ترکی میں جاری رہا جہاں اوقات کا شمار غروب سے غروب تک ترتیب وار بارہ بارہ اعتدالی ساعتوں میں ہوتا رہا۔

56۔ کلاکوں کے رُوشناس ہونے کے بعد سے اٹھارویں صدی کے اختتام تک عوامی زندگی میں وقتِ شمسی مقامی[1] مُستعمَل تھا۔ بیشتر ممالک نے اٹھارویں صدی کے آخر یا اُنیسویں صدی کے اوائل میں اور لندن نے سنہ 1792ع میں اس کی بجائے اپنے ہاں وقتِ اوسط[2] رائج کیا۔

57۔ جوں جوں دُنیا میں ریلوں کا جال وسیع ہوتا اور ترقّی پاتا گیا ریلوے منتظموں کو وقت کو شمار کرنے میں دشواری ہونے لگی۔ آخر کار وقتِ مَقامی کی بجائے کسی ایک نصف النّہار[3] کے وقت کو اختیار کرلینے ہی میں سُہولت نظر آئی۔ برطانیہ میں گرینج کا نصف النّہار شروع ہی سے مروّج تھا اس لیے سنہ 1880ع میں اسی خط کا وقت مستقل طور پر منظور ہوا۔ اس کے بعد بیشتر ملکوں نے وقتِ وسطی مَقامی کی بجائے وقتِ منطقہ[4]، جو سمت الرّاس گرینج سے سالم گھنٹوں میں اور شاذ آدھا گھنٹہ متفاوت ہوتا ہے، اختیار کیا چناں چہ سویڈن نے سنہ 1879ع میں امریکہ کی بیشتر ریلوں نے سنہ 1883ع میں اور یورپی ممالک کی ریلوں نے اُنیسویں صدی کے اختتام کے قبل اسے اپنایا۔ ہندستان کی ریلوں اور تارگھروں میں وقتِ مدراس جو وقتِ اوسط گرینج[5] سے (سٰ 10 مٗ 21 گٗ 5) پانچ گھنٹا، اکیس منٹ اور دس سکنڈ آگے تھا سنہ 1905ع کے اختتام تک مروّج رہا۔ یکم جنوری سنہ 1906ء سے تمام ہندستانی ریلوں اور تار گھروں کے کلاک (سٰ 50 مٗ 8) آٹھ منٹ اور پچاس سکنڈ بڑھا کر گرینج سے پورے (5.5 گٗ) ساڑھے پانچ گھنٹے آگے کردیے گئے[ع]۔ یہ "انڈین اسٹینڈرڈ ٹائم" (وقتِ معیاریِ ہندی) کے نام سے موسوم ہے۔

58۔ بُنیادی تقویموں میں دن کے 24 گھنٹوں کا شمار سنہ 1925ء کی ابتداء سے ایک نصف النّہارِ اوسط سے دُوسرے نصف النّہارِ اوسط تک کے عوض نصف اللّیل اوسط سے نصف اللّیل اوسط تک مروّج ہے۔ اسی نقطۂ آغاز سے وقتِ منطقہ اور وقتِ معیاری کا شمار ہوتا ہے چناں چہ 31 دسمبر سنہ 1924ء کا ہیئتی دن 12 گٗ بڑا تھا اور سابقہ وقت کے اعتبار سے 5.31 دسمبر سنہ 1924ء یکم جنوری سنہ 1925ء کی صفر ساعت (نصف اللّیل) یعنی نئے وقت کے برابر تھی۔ فلکیوں کی جماعتِ متحدہ نے سنہ 1928ء کے اِجلاس مُنعقِدہ لیڈن میں یکم جنوری سنہ 1925ء سے پیشتر کے وقت کے لیے وقتِ فلکی اوسط گرینج[6] اور یکم جنوری سنہ 1925ء کی صفر ساعت کے لیے وقتِ عالمی[7] کی اصطلاحیں منظور کیں۔ جب سے یہی اصطلاحیں مروّج ہیں، لیکن انٹرنیشنل ایسٹرونومیکل یونین کی جنرل اسمبلی کی آٹھویں نشست[8] مُنعقِدہ روم سنہ 1952ء کی تجویز پر 1 جنوری سنہ 1960ء سے تمام قومی زیچوں (نیشنل المانکوں) میں اَوضاعِ فلکی (سیرِ کواکب) "وقتِ عالمی نصف اللّیل" کی بجائے "وقتِ تقویمی[9] نصف اللّیل" سے درج ہو رہے ہیں۔

---

ع بحوالۂ ہُوز ہُو (WHO'S WHO) سنہ 1945ء، باب وقت، مطبوعہ ٹائمس آف انڈیا؛ لیکن العطایا النبویہ فی الفتاوی الرضویہ، جلد دوم، طبع اوّل، صفحہ 249 کے حاشیے اور صفحہ 431 سے ثابت ہے کہ جولائی سنہ 1905ء سے مدراس ٹائم متروک ہوکر گھڑیوں میں 5.82° شرقی کا وقت رائج ہوا۔ ۱۲ منہ

1: LOCAL SOLAR TIME. 2. MEAN TIME. 3. MERIDIAN. 4. ZONE TIME. 5. GREENWICH MEAN TIME. 6. GREENWICH MEAN ASTRONOMICAL TIME. 7. UNIVERSAL TIME (U.T) 8. THE EIGHTH GENENERAL ASSEMBLY OF THE INTERNATIOAL UNION HELD IN ROME, 1952. 9. EPHEMERIS TIME MID-NIGHT.

# دوسرا باب

## عیسوی اور ہجری تقویموں کا تنقیدی جائزہ اور مُحاسبہ

### عیسوی تقویم

59۔ زمانے کو ناپنے کا موزوں ترین واحدہ دن ہے۔ نجومی نصف النّہار سے نصف النّہار تک، مسلمان غروب سے غروب تک، ہندو طلوع سے طلوع تک اور ہمہ گیر مدنی ضرورتوں میں نصف اللّیل سے نصف اللّیل تک کے وقفے کو دن مانتے ہیں۔

60۔ روزمرّہ کی ضرورتوں میں، خواہ مذہبی ہوں یا مُعاشری، علمی ہوں یا عملی، نظری ہوں یا تجربی دنوں کو ہفتوں، مہینوں اور برسوں میں جمع کرنے کے قاعدے کو تقویم کہتے ہیں (فقرہ 2)۔

61۔ شہر روم کی بُنیاد کے سات سو آٹھویں برس یکم جنوری سنہ 46 ق م کو روم کے جولیس قیصر سے موسوم شمسی تقویم کے پہلے سال کا آغاز ہوا۔ اس تقویم کا مجوّز اسکندریہ کا باشندہ سوسی جی نس فلکی تھا۔ تقویم میں 3 سال متواتر 365 دن کے مقرر کیے گئے تھے اور چوتھا سال 366 دن کا قرار پایا تھا تاکہ چھوٹے سے چھوٹے اور بڑے سے بڑے دن سال میں اپنی جگہ پر واقع ہوں۔

62۔ اس تقویم کا سال 12 مہینوں پر مشتمل ہے۔ صرف ایک مہینا 28 یا 29 دن کا ہوتا ہے۔ باقی میں سے 4 مہینے 30، 30 دن کے اور 7 مہینے 31، 31 دن کے شمار ہوتے ہیں ؎

جون و اپریل و ستمبر اور نومبر تیس دن — باقی انگریزی مہینے ہیں فقط اکتیس دن
گر برابر چار حصّے ہوں سنہ مطلوب کے — فروری اُنتیس دن ہے ورنہ اٹّھائیس دن

مہینوں کے مروّجہ نام مع تعدادِ ایّام جدول 1 میں صراحتاً درج ہیں۔

جدول 1۔ عیسوی مہینوں کے نام مع تعدادِ ایّام

| نمبر شمار | مہینا: انگریزی نام | مہینا: اردو/ہندی نام | دن | [illegible] | نمبر شمار | مہینا: انگریزی نام | مہینا: اردو/ہندی نام | دن | [illegible] |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | JANUARY | جنوری | 31 | 0 | 7 | JULY | جولائی | 31 | 212 |
| 2 | FEBRUARY | فروری | 28 (29) | 59 | 8 | AUGUST | اگست | 31 | 243 |
| 3 | MARCH | مارچ | 31 | 90 | 9 | SEPTEMBER | ستمبر | 30 | 273 |
| 4 | APRIL | اپریل | 30 | 120 | 10 | OCTOBER | اکتوبر | 31 | 304 |
| 5 | MAY | مئی | 31 | 151 | 11 | NOVEMBER | نومبر | 30 | 334 |
| 6 | JUNE | جون | 30 | 181 | 12 | DECEMBER | دسمبر | 31 | 365 |

63- اس میں تو کلام نہیں کہ جولیائی طریقۂ الحاق سہل ترین اور اپنانے کے لائق ہے، مگر اس سے سال کی لمبائی تقریباً 11 منٹ 14 سکنڈ بڑھ جاتی ہے اور اصلاح کیے بغیر نہ تو تقویم ہی مدتِ مدید تک کام دے سکتی ہے اور نہ آغازِ سال و اعتدالِ ربیعی کے درمیانی وقفوں کی یکسانیت سدا برقرار رہ سکتی ہے۔ گو شروع میں سال کا طول ہیئتی بنیاد پر قائم کیا گیا تھا، مگر تشخیصی خطا اعتدالِ ربیعی کے محل کو چند ہی صدیوں میں چھپانے لگی۔ جولیائی تقویم متعارف ہوئی تھی تو اعتدالِ ربیعی 25 مارچ کو ہوا تھا، نصرانی علماء کی مجلسِ شوریٰ کے زمانے میں جو ایسٹر کی تاریخ معین کرنے کے لیے سنہ 325ء میں منعقد ہوئی تھی 21 مارچ کو واقع ہوا اور سنہ 1582ء میں کہ تقویم کی تصحیح ہوئی ہے یہ رجعت کر کے 11 مارچ کو پہنچ گیا۔

64- اعتدالِ ربیعی کو اپنے سابقہ مقام پر لانے کے لیے عیسائیوں کے تیرھویں گریگوری پوپ نے جولیائی تقویم سے 10 دن حکماً نسی کیے، یعنی 4 اکتوبر سنہ 1582ع کے بعد آنے والے دن کو 15 اکتوبر سنہ 1582ع شمار کیا اور چوں کہ جولیائی طریقۂ الحاق میں 400 سال کی مدت میں 3 دن کی غلطی پائی گئی اس لیے جو صدیاں 400 پر پوری پوری تقسیم ہوں انھیں کبیسہ اور جو تقسیم نہ ہو سکیں انھیں غیر کبیسہ یا معمولی قرار دیا۔ چناں چہ گریگوروی الحاقی قاعدے سے سال کی اکائی اور دہائی کے اعداد 4 پر تقسیم ہوں اور کچھ نہ بچے تو وہ سالِ کبیسہ ہے، ورنہ معمولی؛ لیکن صدیاں اُس وقت کبیسہ ہوتی ہیں جب اُن کے صفروں کو نظر انداز کرتے ہوئے 4 پر پوری پوری منقسم ہوں۔

65- ہیئتِ جدیدہ کی صحیح ترین تشخیص کے مطابق 365.25 یوم کے جولیائی سال میں اعتدالِ اوسط کے اعتبار سے آفتاب کی ارضی المرکز طولی حرکت $365^\circ + 27''.685$ ہوتی ہے۔ پس سال کا طولِ اوسط تقریباً $365.25 \times \frac{360^\circ}{360^\circ + 27''.685}$ یوم = 365.242197390089 یوم یا 365 دن، 5 گھنٹے، 48 منٹ، 45.88465036896 سکنڈ ہوا۔

66- گریگوروی قاعدے سے 400 سال میں 97 دن بڑھتے ہیں تو 400 برس میں 365 × 400 + 97 = 146097 دن ہوئے اور نتیجے میں 365.2425 یوم یا 365 دن، 5 گھنٹے، 49 منٹ، 12 سکنڈ کا سال قرار پایا۔ یہ طولِ سالِ شمسی حقیقی سے (12س 49م 5گ 365د − 365د 5گ 48م 45س.88465036896) 26.11534963104 سکنڈ زیادہ ہے، جس کا تقریباً 3308 برس میں ایک دن بن جاتا ہے۔ چوں کہ 3308 اور 4000 میں کچھ زیادہ فرق نہیں اس لیے گریگوروی قاعدۂ الحاق میں یہ ترمیم تجویز کی گئی ہے کہ 4 ہزار اور اس کے تمام اضعافی سال معمولی شمار کیے جائیں۔ اس تصحیح کی روشنی میں لوند کا قاعدہ یہ ہوا۔

الف۔ صدی کے آخری سال سے قطعِ نظر جس سال کے عدد 4 سے پورے پورے تقسیم ہوں، کبیسہ ہے۔

ب ۔ صدی کے دو صفروں کو چھوڑ کر جس صدی کے عدد 4 سے قابلِ تقسیم ہوں، کبیسہ ہے؛ لیکن

ج ۔ چار ہزار اور اس کے اضعاف جیسے 8 ہزار، 12 ہزار، 16 ہزار اور 20 ہزار وغیرہ معمولی سال ہیں۔

غرض لوند کی یکسانیت 4 کے عدد سے قائم کی گئی ہے اور آخری تصحیح کے بعد سال کا آغاز 20 ہزار برس میں اپنے موجودہ مقام سے ایک دن سے زیادہ نہیں سرکتا۔

آیا مدنی و شمسی سالوں کی مطابقت اس سے کم مدت میں کسی اور نہج سے ممکن ہے جاننے کے لیے کسر 0.2422 دن (فقرہ 65) کو، جو

---

لے THE ENCYCLOPAEDIA BRITANNICA, VOL. IV., P. 569, EDITION, 1958.

شمسی سال کی بیشی دنوں کی سالم تعداد پر ظاہر کر رہی ہے، کسرِ مسلسل میں تبدیل کریں جیسے

$$\cfrac{1}{4+\cfrac{1}{7+\cfrac{1}{1+\cfrac{1}{3+\cfrac{1}{4+\cfrac{1}{1+\dots}}}}}}$$

وغیرہ

تو کسروں کا تقریبی سلسلہ $\frac{1}{4}$، $\frac{7}{29}$، $\frac{8}{33}$، $\frac{31}{128}$، $\frac{132}{545}$، $\frac{163}{673}$ وغیرہ قائم ہوتا ہے۔

الف۔ کسر $\frac{1}{4}$ سے 4 برس میں ایک دن کا جولیائی لوند نکلتا ہے، جو بہت زیادہ ہے۔ 4 سال میں ایک دن بڑھانے سے سال کی لمبائی 365 دن اور 6 گھنٹے ہوتی ہے۔

ب۔ کسر $\frac{7}{29}$ سے 29 سال میں 7 اِلحاقی یوم ملتے ہیں۔ یہ طریقۂ اِلحاق بھی غلط ہے۔ اس سے سال کی لمبائی 365 دن، 5 گھنٹے، 47 منٹ اور 35 سکنڈ ہوتی ہے۔

ج۔ کسر $\frac{8}{33}$ سے 33 برس میں 8 لوند آتے ہیں۔ یعنی ہر چوتھے سال ایک دن کی بیشی 7 بار اور آٹھویں ایزادی پانچویں سال ہوتی ہے جس سے سال کی لمبائی 365 دن، 5 گھنٹے، 49 منٹ اور 5·45 سکنڈ ہوتی ہے۔

د۔ کسر $\frac{7+8\times3}{29+33\times3}=\frac{7+24}{29+99}=\frac{31}{128}$ سے 33 برس کے 3 اور 29 برس کا ایک دَور ملتا ہے اور نتیجے میں سال کا طول 365 دن، 5 گھنٹے، 48 منٹ اور 45 سکنڈ ہوتا ہے جو عملاً سالِ شمسی کے برابر ہے۔

کسر $\frac{8}{33}$ کا طریقۂ الحاق سَہل ہونے کے باوُجود صحیح تر بھی ہے، یعنی حقیقی سال کے مُقابلے میں گو طول تقریباً 19·45 سکنڈ زیادہ ہے، مگر گریگوری طریقۂ اِلحاق (فقرۂ 66) کے مُقابلے میں اس طَور سے مَدنی اور شمسی سالوں کی مُطابقت قریب تر ہو جاتی ہے۔ جولیائی زمانے کا مُوجِد جوزف اسکالیجر نیز ویلڈرا اور مانشکلا وغیرہ فُضلائے یُورپ کہتے ہیں کہ زمانۂ حال کے اہلِ فارس حقیقتاً اسی طریقۂ اِلحاق پر کاربند ہیں اور 33 برس میں 8 دنوں کا اضافہ کیا کرتے ہیں۔ فارسیوں کا طریقۂ الحاق $\frac{7}{29}$ اور $\frac{8}{33}$ سے مرکّب ہے۔ اگر $\frac{8\times3+7}{33\times3+29}=\frac{31}{128}$ کی ترکیب پر عمل درآمد ہو تو اُن کے سالِ فلکی کے طول کی تشخیص انتہائی صحیح ہو گی۔ کہتے ہیں کہ 33 سالہ دَور کا مُوجِد عمر خیام ہے، جو اُن 8 ماہرینِ فلکیات میں سے ہے، جنھیں جلال الدین مَلک شاہ، سُلطانِ خراسان نے تقریباً 1079ء میں تقویم کی تصحیح یا ترتیب کے لیے مقرّر کیا تھا۔

68۔ سال کا آغاز مقرّرہ وقت کی بجائے مَظاہرِ فلکی پر مُنحصر ہوتا تو لوند کے دن کبھی 4 اور کبھی 5 برس کے بعد بے ترتیب آیا کرتے۔ کبھی ایسا بھی ہوتا، گو شاذ ہی سہی، کہ سال کے مَدخل کی تشخیص ناممکن ہو جاتی۔ مثلاً 1793ء میں فرانس میں ایسی تقویم کو رَواج دینے کی کوشش ہوئی تھی جس کے سال کا مَدخل اِعتدالِ خَریفی حقیقی کا دن گزار کر بوقتِ نیم شب معیّن تھا۔ مان لیں کہ آفتاب برجِ میزان میں آدھی رات کے لگ بھگ آتا تو جدول

کی زرا سی غلطی سے اعتدال کا حقیقی دن مشکوک ہو جاتا اور اس اشکال کو رفع کرنے کے لیے رصد کا سہارا بھی بے کار ہو جاتا۔ اس لیے سال کو کسی معینہ الحاقی قاعدے سے شروع کرنے ہی میں سہولت تھی۔ مختلف طریقوں میں سے مجموعی طور پر گریگوروی حساب نسبتاً آسان ہے۔ مگر اس میں شک نہیں کہ حسابی نقطۂ نظر سے 128 برس میں 31 دنوں کا اضافہ اکمل ہوتا۔ اس مدّت میں کوئی دن صرف ایک بار نظر انداز ہوتا اور پھر کسی مزید اصلاح کی ضرورت نہ رہتی اور خطا اتنی خفیف ہوتی کہ ایک لاکھ برس میں ایک دن سے زیادہ تجاوز نہ کرتی۔

69۔ یہ مسلّمہ ہے کہ عیسوی سنہ کے پہلے سال کا مدخل شنبہ تھا عہ اور سنہ 1960ع کا مخرج جولیائی تقویم سے جمعہ عہ اور گریگوروی تقویم کی رو سے شنبہ سہ ہے تو ہمیں تنقیداً یہ دیکھنا ہے کہ جولیائی اور گریگوروی حساب سے پہلا سال کس دن شروع ہوا؟

الف۔ جولیائی تقویم میں بلاتخصیص ہر چوتھا سال کبیسہ ہونے کے باعث مدنی سال کی لمبائی 365·25 یوم ہے (فقرہ 61 و 65)۔ پس بشمول 31 دسمبر 1960 جولیائی سال کے ایّام = 1960 × 365·25 = 715890 ÷ 7 = باقی از قسمت صفر، گویا 7۔ اب مدخل جاننے کے لیے 7 کو نزولاً شمار کیا ـــــ جمعہ، پنجشنبہ، چہار شنبہ، سہ شنبہ، دوشنبہ، یکشنبہ، شنبہ ـــــ تو جولیائی حساب سے مدخل شنبہ ہوا۔

ب۔ گریگوروی تقویم میں اگرچہ چوتھا سال کبیسہ ہے، مگر 3 صدیاں معمولی اور چوتھی صدی کبیسہ ہونے کی وجہ سے سال کی لمبائی 365·2425 یوم ہے (فقرہ 66) پس بشمول 31 دسمبر 1960 گریگوروی سال کے ایّام = 1960 × 365·2425 = 715875·3 یا اعشاریہ ساقط کرکے 715875 ÷ 7 = باقی از قسمت 6، جسے نزولاً شمار کیا ـــــ شنبہ، جمعہ، پنجشنبہ، چہار شنبہ، سہ شنبہ، دوشنبہ ـــــ تو گریگوروی قاعدے سے مدخل دوشنبہ نکلا۔

ج۔ معلوم ہوا کہ دونوں تقویموں کے مبدء متضاد ہیں۔ پرانی کا مدخل شنبہ اور نئی کا دوشنبہ ہے۔ اگر تقویم نو کا پہلا برس سنیچر کو شروع ہوتا تو باقی از قسمت 6 کو صعوداً شمار کرنے پر ـــــ شنبہ، یکشنبہ، دوشنبہ، سہ شنبہ، چہار شنبہ، پنجشنبہ ـــــ مخرج یعنی 31 دسمبر سنہ 1960ع گریگوروی کو پنجشنبہ ہوتا۔ اس سے یہ نتیجہ نکلا کہ نئے حساب سے تقویم کا پہلا برس پرانی تقویم کے پہلے برس سے دو روز بعد شروع ہوا۔

## حرفِ اصطلاحی کا دَوران

70۔ ہفتے کے 7 دن اور سال کے 365 دن ہیں اور دونوں باہم عددِ مفرد ہیں۔ اس لیے 2 متواتر سال ایک ہی دن سے شروع نہیں ہو سکتے۔ سال کو ہفتے پر تقسیم کرنے پر، 52 ہفتے پورے ہونے پر ایک دن بچتا ہے۔ معلوم ہوا کہ سال جس دن شروع ہوتا ہے اُسی دن ختم ہوتا ہے۔ اگر سالِ معمولی اتوار کو شروع ہو تو اتوار ہی کو ختم ہوگا اور آئندہ سال سوموار

---

عہ THE ENCYCLOPAEDIA BRITANNICA, VOL, IV, P. 569, EDITION, 1958.

عہ THE INDIAN EPHEMERIS AND NAUTICAL ALMANAC, 1961, P. X.

سہ THE INDIAN EPHEMERIS AND NAUTICAL ALMANAC, 1961, P. 382.

کو شروع ہوگا۔ اگر سالِ کبیسہ کا مَدخل اتوار ہو تو ایک دن بڑھنے کی بنا پر اس کا مَخرج سوموار ہوگا اور اگلے برس کا نیا دن منگل ہوگا۔ آیئے ہفتے کے دنوں کو ابجد کے پہلے 7 حرفوں سے تعبیر کریں تاکہ جنوری کی پہلی کے لیے 'ا' دوسری کے لیے 'ب' اور تیسری کے لیے 'ج' یہاں تک کہ ساتویں کے لیے 'ز' آئے تو ظاہر ہے کہ 'ا' پھر آٹھویں کو لوٹے گا غرض اسی طرح سال کے 365 دنوں میں ان حرفوں کا دَوران گھڑی کی سمت میں بشکل 1 ہوتا رہے گا۔




71۔ ہفتہ عُمُوماً یکشنبے سے شروع ہوتا ہے، اس لیے اتوار کو یومِ اصطلاحی اور سال میں جس حرف پر یہ واقع ہو اس حرف کو حرفِ اصطلاحی سے موسوم کریں تو تقویم میں سال کا مَدخل دریافت کرنے میں آسانی ہوگی۔ اوپر کی مثالوں میں دیکھ چکے ہیں کہ سال کا مدخل سال بسال گھڑی کی مخالف جانب بشکل 2 سرکتا ہے۔




چناں چہ حرفِ اصطلاحی بھی ہر چوتھے برس اپنے سابقہ مَقام سے 5 جگہ پچھیاتا ہے۔ تقویمِ قدیم کے سَو سال میں اس کا فرق 5 × 25 = 125 جگہ اور چار سو سال میں 125 × 4 = 500 پہنچتا ہے، جو ہفتے پر منقسم ہو کر محض 3 درجے رہ جاتا ہے؛ لیکن تقویمِ جدید کی 4 صدیوں میں 3 لوند چھوڑ دیے جاتے ہیں اس لیے حرفِ اصطلاحی 400 برس کے بعد لازماً ترتیبِ سابقہ پر لوٹتا ہے۔

## دَورِ شمسی کا استعلام

72۔ دورِ شمسی کی مدّت 4 × 7 = 28 برس ہے، جس کے بعد ہفتے کے دن پھر اپنی پہلی ترتیب سے شروع ہوتے ہیں۔ پُرانی عیسوی تقویم کا پہلا سال دورِ شمسی کے دسویں برس شروع ہوا تھا، اس لیے دورِ شمسی کا سال جاننے کے لیے یہ قاعدہ ہے۔

**قاعدہ:۔** عیسوی سنہ میں 9 جوڑ کر حاصل کو 28 پر تقسیم کریں تو خارجِ قسمت ادوارِ گزشتہ کی اور باقی از قسمت دَورِ رَواں کے سال کی تعداد ہوگی۔ اگر باقی نہ رہے تو سالِ زیرِ بحث اٹھائیسواں مُراد دَور کا آخری سال ہوگا۔

73۔ قاعدۂ مذکورہ کو تسہیلاً اَلجبری ضابطے میں

$$\text{دَورِ شمسی} = \left(\frac{\text{س} + 9}{28}\right)_{\text{ب}} \qquad (1)$$

پیش کرتے ہیں جس میں س سے سالِ مطلوب مُراد ہے اور ب سے باقی از قسمت جو س + 9 کے حاصل کو 28 پر تقسیم کرنے پر حاصل ہوتی ہے۔

**مثال۔** 1961ء کا دَورِ شمسی جاننا چاہتے ہیں،

تو بموجب مساوات (1) دَورِ شمسی $= \left(\frac{\text{س} + 9}{28}\right)_{\text{ب}} = \frac{1961 + 9}{28} = 70\frac{10}{28}$،

لہٰذا سنہ 1961ء دَورِ شمسی کا دسواں برس ٹھہرا۔

## دَورِ شمسی اور حرفِ اصطلاحی

74۔ دَورِ شمسی کی وساطت سے سال کا حرفِ اصطلاحی جاننے سے پہلے ملحوظ رکھیں کہ

الف۔ نصرانیوں کا پہلا سمبت سنیچر کو شروع ہوا تھا (فقرہ 69) اِس لیے اُس سال کا، جو دَورِ شمسی

کے اعتبار سے دسواں برس ہے، حرفِ اصطلاحی ب تھا، یعنی دوسرے دن اتوار تھا۔ اُس کے بعد آنے والے یا دَورِ شمسی کے گیارھویں سال کا حرف آ تھا پھر ز ۔ دَورِ شمسی کا تیرھواں یا پُرانی عیسوی تقویم کا چوتھا سال کبیسہ تھا جس کے حروف ہ و تھے اور سالِ مابعد یا پانچویں سال کا د ۔ علیٰ ہٰذا القیاس ۔

ب ۔ لیکن صدی کے اختتام پر نئی (گریگوروی) تقویم میں چوں کہ صدی کبیسہ نہیں ہوتی، حرفوں کی مذکورہ ترتیب قائم نہیں رہتی، اس لیے دَورِ شمسی صرف صدی کے دَوران ہی میں کارآمد ہے اور صدی یا صدی کے بعد کام نہیں دے سکتا۔

## جولیائی تقویم کے حرفِ اصطلاحی کا استخراج

75 ۔ اب حرفِ اصطلاحی دریافت کرنے کا بُرہانی طریقہ پیش کرتے ہیں۔ فرض کریں کہ ح سے کسی سنہ کے سالِ مطلوب کے حرفِ اصطلاحی کا درجہ مراد لیں تو سالِ آیندہ کا نوروز لازماً ح ۔ 1 ہوگا اور س یعنی سال کی کسی تعداد کے بعد ح ۔ س ہونا چاہیے۔ لیکن ہفتے کے دن 7 ہیں اور ح کبھی ہفتے سے متجاوز نہیں ہوسکتا، اس لیے سمبت کے پہلے سات برس بیت چکنے پر س کی تعداد ہمیشہ ح سے بڑھتی جائے گی۔ لہٰذا ح کو سات کے کسی ضعف جیسے 7 × م سے مضاف کریں تو عملِ تفریق ممکن ہوگا اور ضابطہ 7 م + ح ۔ س بقاعدۂ الجبرا مرتب ہوگا۔ سالِ ماقبل سنہ عیسوی کا حرفِ اصطلاحی ج تھا، پس اُس سال کے لیے ح = 3، نیز سالوں کو 365 دنوں کا شمار کرتے ہوئے کسی سالِ مابعد، مراد س کے لیے ح = 7م + 3 ۔ س ہوتا ہے، مگر ہر چوتھے سال ایک دن کی بیشی نتیجے میں حرفِ اصطلاحی کو اور ایک روز پیچھے کرتی ہے، اس لیے مذکورہ اسلوبِ تحریر میں واحدے کی تعداد کے لحاظ سے بقدر $\frac{س}{4}$ یا $(\frac{س}{4})$ ہفتہ کمی ہونی چاہیے جو س کو چار سے تقسیم کرنے کے بعد خارج قسمت کو محض عددِ صحیح میں پیش کرے گی۔ اب تقویمِ قدیم میں حرفِ اصطلاحی کی مُساوات

$$ح = 7 + 3 - س - (\frac{س}{4})ہ \quad \ldots\ldots\ldots\ldots \quad (2)$$

قائم ہوئی، جس کے وسیلے سے سنہ تقویمِ قدیم کے آغاز سے اصلاح تک ہی نہیں بلکہ بعد کے سالوں کا بھی نوروز جان سکتے ہیں۔

**مثال 1۔** سنہ 571ء تقویمِ قدیم کا یومِ مُدخل معلوم کرنا ہے،

تو س = 571، اور م یہاں = 102،

اب بموجب مُساوات (2) ح = 7 م + 3 ۔ س ۔ $(\frac{س}{4})$ہ،

یا ح = 7 م + 3 ۔ 571 ۔ $(\frac{571}{4})$ہ،

یا ح = 7 م + 3 ۔ 571 ۔ 142،

یا ح = 7 × 102 ۔ 710،

یا ح = 714 ۔ 710 = 4 = د

یعنی چوتھے دن یکشنبہ تھا، اس لیے سالِ مذکور کا یومِ مطلوب پنجشنبہ ٹھہرا۔

**مثال 2۔** سنہ 1582ء جولیائی یعنی تقویمِ قدیم کا نوروز جاننا ہے،

تو س = 1582، اور م یہاں = 283،

اب بموجب مُساوات (2) ح = 7 م + 3 ۔ س ۔ $(\frac{س}{4})$ہ،

یا ح = 7 م + 3 ـ 1582 ـ $(\frac{1582}{4})$ﮦ ،

یا ح = 7 م + 3 ـ 1582 ـ 395 ،

یا ح = 7 × 283 ـ 1974 ،

یا ح = 1981 ـ 1974 = 7 = ن ،

یعنی ساتویں دن یکشنبہ تھا ، اِس لیے یوم مَدخل دوشنبہ ہوا ۔

**مثال 3 ۔** 1961ء پُرانی تقویم کا نیا دن دیکھنا ہے ،

تو س = 1961 ، اور م یہاں = 350 ،

اب بموجب مُساوات (2) ح = 7 م + 3 ـ س ـ $(\frac{س}{4})$ﮦ ،

یا ح = 7 م + 3 ـ 1961 ـ $(\frac{1961}{4})$ﮦ ،

یا ح = 7 م + 3 ـ 1961 ـ 490 ،

یا ح = 7 × 350 ـ 2448 ،

یا ح = 2450 ـ 2448 = 2 = ب ،

یعنی مَدخل شنبہ ۔

## گریگوروی تقویم کے حرفِ اصطلاحی کا استخراج

76 ۔ مساوات (2) کو تقویم جدید پر نافذ کرنے کے لیے پہلے اُن 10 دنوں کا اضافہ کریں جو 1582ء میں نظر انداز کر دیے گئے تھے (فقرہ 64) ، دوسرے 1600ء سے ہر بیتے سیکڑے کے لیے ایک دن لوند کا بڑھائیں ، آخر میں اکائیوں کو اُسی عدد کی چوتھائی سے گھٹائیں کیوں کہ ہر چوتھی صدی نئی تقویم میں کبیسہ ہے اور سمبت کی اکائی اور دہائی کو گرانے کے بعد (فقرہ 64 و 66 ب) صدی کی تعداد کو ص سے ظاہر کریں تو ح کی قیمت بقدر

10 + (ص ـ 16) ـ $(\frac{ص ـ 16}{4})$ﮦ . . . . . . . . . . . (3)

بڑھتی ہے ۔ اس صورت میں مُساوات (2) اور (3) مل کر نئی مُساوات

ح = 7 م + 3 ـ س ـ $(\frac{س}{4})$ﮦ + 10 $(\frac{ص ـ 16}{4})$ﮦ . . . . . . . (4)

قائم ہوئی ، لیکن 3 + 10 = 13 ، دن یا (ہفتہ گرا گر کر ح کی قیمت پر اثر نہیں پڑتا) 6 دن ہوتے ہیں تو اب مُساوات (4) کی مختصر صورت یہ ہوئی

ح = 7 م + 6 ـ س ـ $(\frac{س}{4})$ﮦ + (ص ـ 16) ـ $(\frac{ص ـ 16}{4})$ﮦ . . . . . (5)

اس مُساوات کی مدد سے گریگوروی اصلاح کے زمانۂ مابعد کے ہر سنہ کا یوم مَدخل دریافت کر سکتے ہیں ۔

**مثال ۔** 1961ء تقویم جدید کا یوم مَدخل مطلوب ہے ،

ـــ تو اس مثال میں س = 1961 ، $(\frac{س}{4})$ﮦ = $(\frac{1961}{4})$ﮦ = 490 ، ص = 19 ، ص ـ 16 = 3 اور $(\frac{ص ـ 16}{4})$ﮦ = صِفر ہے ، پس بموجب مُساوات (5)

ح = 7م + 6 - 1961 - (1961/4)ہ + (19 - 16) - (19-16/4)ہ

یا ح = 7م + 6 - 1961 - 490 + 3 - صفر،

یا ح = 7 × 349 - 2442،

یا ح = 2443 - 2442 = 1 = ا = یکشنبہ

77 - تقویم جدید کے مطابق تصحیح سے پہلے یا بعد کے کسی سال کا حرفِ اصطلاحی استخراج کرنے کے لیے مساوات (2) میں ترمیم کی ضرورت ہے۔ اوّل یہ کہ نئے حساب سے پہلے سال کا آغاز دوشنبے سے ہوا ہے (فقرہ 69 ب و ج) جس کا حرفِ اصطلاحی ب اور سالِ گزشتہ کا آ تھا۔ اس لیے سالِ ماقبل کا ح = ا ہوا۔ پس صدی کے درمیانی سال کا مدخل معلوم کرنے کی مساوات

ح = 7م + 1 - س - (س/4)ہ . . . . . . (6)

ہوتی ہے۔ دوم یہ کہ نئی تقویم میں صرف چوتھی صدی اور اس کا ضعف کبیسہ ہونے کی بنا پر ہر گزشتہ صدی پر ایک دن کی بیشی اور ہر چوتھی صدی پر ایک دن کی کمی ح کی قیمت پر بقدر

(ص - 4) . . . . . . . . . (7)

اثر انداز ہوتی ہے۔ لہٰذا صدی اور بعد کے سنوں کے لیے مساوات کی یہ شکل ہوئی۔

ح = 7م + 1 - س - (س/4)ہ + (ص - 4) . . . . (8)

**مثال 1 -** سنہ 571ء تقویم جدید کا نوروز دریافت طلب ہے،

تو مثالِ ہذا میں س = 571، (س/4)ہ = (571/4)ہ = 142، اور (ص - 4) = (5 - 1) = 4 ہے، پس

حسبِ مساوات (8) ح = 7م + 1 - 571 - 142 + 4،

یا ح = 7 × 102 - 708،

یا ح = 714 - 708،

یا ح = 6 = و = سہ شنبہ

**مثال 2 -** سنہ 1582ء تقویم تو کا مدخل مطلوب ہے،

تو س = 1582، (س/4)ہ = (1582/4)ہ = 395، اور (ص - 4) = (15 - 3) = 12 ہے، پس

حسبِ مساوات (8)، ح = 7م + 1 - 1582 - 395 + 12،

یا ح = 7 × 281 - 1964،

یا ح = 1967 - 1964،

یا ح = 3 = ج = جمعہ

**مثال 3 -** سنہ 1961ء گریگوروی تقویم کا نیا دن جاننا ہے،

تو س = 1961، (س/4)ہ = (1961/4)ہ = 490، اور (ص - 4) = (19 - 4) = 15 ہے، پس

حسبِ مُساوات (8) ح = 7 م + 1 - 1961 - 490 + 15،
یا ح = 7 × 348 - 2435،
یا ح = 2436 - 2435،
یا ح = 1 = ا = یکشنبہ

78 - سالِ معمولی کا مَدخَل و مَخرَج ایک ہوتا ہے، مگر سالِ کبیسہ یا صدی کبیسہ کا مَبْدَء ایک نہیں ہوتا (فقرہ 70)، اِس لیے پُرانی یا نئی تقویم کا درمیانی سال یا صدی کبیسہ ہو تو محرّرۂ بالا مُساواتوں میں باقی از قسمت سے اُس سال یا صدی کا مَخرَج اور باقی از قسمت + 1 سے مَدخَل نکلتا ہے مثلاً 1960ء تقویم جدید کا حرفِ اصطلاحی نکالیں تو باقی از قسمت 2 حاصل ہوگا۔ اس پر ایک بڑھائیں تو تین ہوگا۔ اب 3 = ج = جمعہ اور 2 = ب = شنبہ۔ یہ کبیسہ کے حرفِ اصطلاحی دو ہوتے ہیں۔

## عیسوی دَوامی جَدول کی افادیت اور استعمال

79 - اوپر لکھی مُساواتوں سے بنی چار سو سالہ اصطلاحی حرفوں کی **جدول 2** سے **دَورِ شمسی** اور **جولیانی تقویم** کے یومِ مَدخَل دَواماً اور **گریگوروی تقویم** کے یومِ مَدخَل 3999 سال تک دریافت کر سکتے ہیں۔

80 - **جدول 2** کے حصّۂ الف میں صدی کے **درمیانی سال** یعنی 1 تا 99 کے بعد حرفوں کے 4 کالم ہیں۔ **دَورِ شمسی** اور **جولیانی تقویم** کے لیے صِرف پہلا کالم مختص ہے اور **تقویم جدید** (**گریگوروی تقویم**) کی 4 صدیاں ایک ایک کالم سے متعلّق ہیں۔

الف - دَورِ شمسی کے کسی سال کے مَدخَل کا حرفِ اصطلاحی دیکھنے کے لیے سنہ عیسوی میں 9 جمع کر کے 28 پر تقسیم کریں (فقرہ 72) اور باقی از قسمت کو اور کچھ باقی نہ رہے تو 28 ہی کو خانۂ درمیانی سال میں دیکھیں تو اُس کے سامنے کالم ایک میں حرفِ مطلوب ملے گا۔

ب - پُرانی تقویم کے کسی سال کا حرفِ اصطلاحی جاننے کے لیے سنہ عیسوی کو 28 پر قسمت کر کے باقی از قسمت کو اور پورا تقسیم ہو جائے تو 28 ہی کو خانۂ درمیانی سال میں دیکھیں تو اُس کے محاذی کالم ایک میں حرفِ مطلوب ملے گا۔

ج - نئی تقویم کے کسی سال کے مَدخَل کا حرفِ اصطلاحی دریافت کرنے کے لیے سنبت کی اکائی اور دہائی حذف کر کے صدی کو 4 سے تقسیم کریں تو باقی از قسمت سے کالم متعلّقہ ظاہر ہوگا یعنی ضابطۂ مذکورہ فقرات 76 و 77 میں مستعملہ علامتِ سٓ کی بجائے یہاں کالم کی پیشانی پر مندرجہ علامتِ صٓ صدی کی تعداد بتاتی ہے۔

81 - جدول زیرِ بحث کے حصّۂ ب میں ہر مہینے کے آگے حرفِ اصطلاحی متعلّقہ اور اُن کے نیچے دن تاریخ وار درج ہیں۔

**مثال 1** - 622ء تقویم پارینہ کی 16 جولائی کا دن معلوم کرنا ہے،

تو 622 ÷ 28 = باقی از قسمت 6 حاصل ہوا۔ جدول کے حصّۂ الف میں 6 کے سامنے کالم ایک میں جٓ تحریر ہے پس جولائی کا حرفِ اصطلاحی جٓ قرار پایا۔ اب حصّۂ ب میں جولائی کے سامنے جٓ کے نیچے دیکھیں تو 16 تاریخ کے محاذ میں یومِ مسئول جمعہ مکتوب ہے۔

**مثال 2** - 1960ء تقویم نو کی 31 دسمبر کا دن جاننا ہے،

تو اس مثال میں سٓ = صٓ = 19، اور $(\frac{س}{4})$ب = $(\frac{ص}{4})$ب = 3،

اب حصۂ الف کے حرفِ اصطلاحی کے تیسرے کالم میں 60 کے مقابل دیکھیں تو جَ بَ درج ہے۔ پتا چلا کہ یہ سال کبیسہ ہے اور اس کے شروع کے دو مہینوں کا حرف جَ اور بقیہ مہینوں کا بَ ہے، اس لیے حصۂ ب میں دسمبر کے مقابل بَ کے نیچے خانۂ یوم میں دیکھیں تو 31 تاریخ کی سیدھ میں شنبہ درج ہے۔

**مثال 3۔** 3999ء تقویم نو کی 31 دسمبر کا دن دیکھنا ہے،

تو یہاں س = ص = 39، اور $(\frac{س}{4})$ب = $(\frac{ص}{4})$ب = 3،

اب حصۂ الف کے حرفِ اصطلاحی کے تیسرے کالم میں 99 کے مقابل دیکھیں تو جَ تحریر ہے۔ جدول اکے حصۂ ب میں دسمبر کے مقابل جَ کے نیچے خانۂ یوم میں 31 تاریخ کی سیدھ میں جمعہ تحریر ہے۔

# عیسوی دوامی جدول 2

حرفِ اصطلاحی

ب — الف حرفِ اصطلاحی

| ص4 | ص3 | ص2 | ص1 | صدی کے درمیانی سال | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ب، ا | ز | ہ | ج | صفر | | | |
| ز | و | د | ب | 85 | 57 | 29 | 1 |
| ا | ہ | ج | ا | 86 | 58 | 30 | 2 |
| ہ | د | ب | ز | 87 | 59 | 31 | 3 |
| د، ج | ج، ب | ا، ز | و، ہ | 88 | 60 | 32 | 4 |
| ب | ا | و | د | 89 | 61 | 33 | 5 |
| ا | ز | ہ | ج | 90 | 62 | 34 | 6 |
| ز | و | د | ب | 91 | 63 | 35 | 7 |
| و، ہ | ہ، د | ج، ب | ا، ز | 92 | 64 | 36 | 8 |
| د | ج | ا | و | 93 | 65 | 37 | 9 |
| ج | ب | ز | ہ | 94 | 66 | 38 | 10 |
| ب | ا | و | د | 95 | 67 | 39 | 11 |
| ا، ز | ز، و | ہ، د | ج، ب | 96 | 68 | 40 | 12 |
| و | ہ | ج | ا | 97 | 69 | 41 | 13 |
| ہ | د | ب | ز | 98 | 70 | 42 | 14 |
| د | ج | ا | و | 99 | 71 | 43 | 15 |
| ج، ب | ب، ا | ز، و | ہ، د | . | 72 | 44 | 16 |
| ا | ز | ہ | ج | . | 73 | 45 | 17 |
| ز | و | د | ب | . | 74 | 46 | 18 |
| و | ہ | ج | ا | . | 75 | 47 | 19 |
| ہ، د | د، ج | ب، ا | ز، و | . | 76 | 48 | 20 |
| ج | ب | ز | ہ | . | 77 | 49 | 21 |
| ب | ا | و | د | . | 78 | 50 | 22 |
| ا | ز | ہ | ج | . | 79 | 51 | 23 |
| ز، و | و، ہ | د، ج | ب، ا | . | 80 | 52 | 24 |
| ہ | د | ب | ز | . | 81 | 53 | 25 |
| د | ج | ا | و | . | 82 | 54 | 26 |
| ج | ب | ز | ہ | . | 83 | 55 | 27 |
| ب، ا | ا، ز | و، ہ | د، ج | . | 84 | 56 | 28 |

| مہینا اور تاریخ | حرفِ اصطلاحی اور دن | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جنوری 31، اکتوبر 31 | ا | ب | ج | د | ہ | و | ز |
| فروری 28 (29)، مارچ 31، نومبر 30 | د | ہ | و | ز | ا | ب | ج |
| اپریل 30، جولائی 31 | ز | ا | ب | ج | د | ہ | و |
| مئی 31 | ب | ج | د | ہ | و | ز | ا |
| جون 30 | ہ | و | ز | ا | ب | ج | د |
| اگست 31 | ج | د | ہ | و | ز | ا | ب |
| ستمبر 30، دسمبر 31 | و | ز | ا | ب | ج | د | ہ |

| | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 8 | 15 | 22 | 29 | یکشنبہ | شنبہ | جمعہ | پنجشنبہ | چہارشنبہ | سہ شنبہ | دوشنبہ |
| 2 | 9 | 16 | 23 | 30 | دوشنبہ | یکشنبہ | شنبہ | جمعہ | پنجشنبہ | چہارشنبہ | سہ شنبہ |
| 3 | 10 | 17 | 24 | 31 | سہ شنبہ | دوشنبہ | یکشنبہ | شنبہ | جمعہ | پنجشنبہ | چہارشنبہ |
| 4 | 11 | 18 | 25 | . | چہارشنبہ | سہ شنبہ | دوشنبہ | یکشنبہ | شنبہ | جمعہ | پنجشنبہ |
| 5 | 12 | 19 | 26 | . | پنجشنبہ | چہارشنبہ | سہ شنبہ | دوشنبہ | یکشنبہ | شنبہ | جمعہ |
| 6 | 13 | 20 | 27 | . | جمعہ | پنجشنبہ | چہارشنبہ | سہ شنبہ | دوشنبہ | یکشنبہ | شنبہ |
| 7 | 14 | 21 | 28 | . | شنبہ | جمعہ | پنجشنبہ | چہارشنبہ | سہ شنبہ | دوشنبہ | یکشنبہ |

HRKU

**یادداشت :-** جدول 2 کے

الف - پہلے کالم میں پرانی (جولیائی) تقویم کے پہلے سال کا حرف ب ہے،

ب - چوتھے کالم میں نئی (گریگوری) تقویم کی صفر صدی کے پہلے سال کا حرف زا ہے،

ج - تیسرے کالم میں نئی تقویم کے 3999 سال کا حرف ج ہے،

چوں کہ 4000 سال حساباً معمولی ہے، اس لیے اس کا حرف لازماً ب ہوگا، جس کو جدول 3 کے صفر کالم میں صفر درمیانی سال کے سامنے تلاش کریں۔

82 - ہم جانتے ہیں کہ گریگوری قاعدے سے 4 ہزار سال اور اس کے اضعاف معمولی سال ہیں، اس لیے جدول 3، حسب نشائے فقرہ 66 ج مرتب کرکے درج کرتے ہیں تاکہ نئی تقویم کے مطابق 4000 سنہ ع سے 7999 سنہ ع تک کے یوم مدخل دریافت کیے جاسکیں۔

**مثال 1-** 4093 سنہ ع نئی تقویم کی 14 جنوری کا دن جاننا ہے،

تو س = ص = 40، اور $(\frac{س}{4})$ ب = $(\frac{ص}{4})$ ب = $\frac{40}{4}$ = باقی صفر،

اب حصۂ الف، کالم 4 کے تحت 93 کے سامنے ہ تحریر ہے جس سے حسب قاعدۂ معلومہ 14 جنوری کا دن سہ شنبہ دریافت ہوا۔

**مثال 2-** 4440 سنہ ع گریگوری کا مخرج دیکھنا ہے،

تو س = ص = 44، اور $(\frac{س}{4})$ ب = $(\frac{ص}{4})$ ب = $\frac{44}{4}$ = باقی صفر،

اب حصۂ الف کالم 4 کے نیچے 40 کے مقابل ب آ مکتوب ہے، چوں کہ صدی کا درمیانی سال کبیسہ ہے اس لیے بقاعدۂ معلومہ آ سے مخرج دریافت کیا تو یکشنبہ نکلا۔

# عیسوی دوامی جدول 3

حرفِ اصطلاحی

الف حرفِ اصطلاحی

ب

| صدی کے درمیانی سال | | | | ص 1 | ص 2 | ص 3 | ص 4 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| صفر | | | | د | و | ا | ج، ب |
| 1 | 29 | 57 | 85 | ج | ہ | ز | ا |
| 2 | 30 | 58 | 86 | ب | د | و | ز |
| 3 | 31 | 59 | 87 | ا | ج | ہ | و |
| 4 | 32 | 60 | 88 | ز، و | ب، ا | د، ج | ہ، د |
| 5 | 33 | 61 | 89 | ہ | ز | ب | ج |
| 6 | 34 | 62 | 90 | د | و | ا | ب |
| 7 | 35 | 63 | 91 | ج | ہ | ز | ا |
| 8 | 36 | 64 | 92 | ب، ا | د، ج | و، ہ | ز، و |
| 9 | 37 | 65 | 93 | ز | ب | د | ہ |
| 10 | 38 | 66 | 94 | و | ا | ج | د |
| 11 | 39 | 67 | 95 | ہ | ز | ب | ج |
| 12 | 40 | 68 | 96 | د، ج | و، ہ | ا، ز | ب، ا |
| 13 | 41 | 69 | 97 | ب | د | و | ز |
| 14 | 42 | 70 | 98 | ا | ج | ہ | و |
| 15 | 43 | 71 | 99 | ز | ب | د | ہ |
| 16 | 44 | 72 | . | و، ہ | ا، ز | ج، ب | د، ج |
| 17 | 45 | 73 | . | د | و | ا | ب |
| 18 | 46 | 74 | . | ج | ہ | ز | ا |
| 19 | 47 | 75 | . | ب | د | و | ز |
| 20 | 48 | 76 | . | ا، ز | ج، ب | ہ، د | و، ہ |
| 21 | 49 | 77 | . | و | ا | ج | د |
| 22 | 50 | 78 | . | ہ | ز | ب | ج |
| 23 | 51 | 79 | . | د | و | ا | ب |
| 24 | 52 | 80 | . | ج، ب | ہ، د | ز، و | ا، ز |
| 25 | 53 | 81 | . | ا | ج | ہ | و |
| 26 | 54 | 82 | . | ز | ب | د | ہ |
| 27 | 55 | 83 | . | و | ا | ج | د |
| 28 | 56 | 84 | . | ہ، د | ز، و | ب، ا | ج، ب |

| مہینا اور تاریخ | | | | | حرفِ اصطلاحی اور دن | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جنوری 31 | اکتوبر 31 | | | | ا | ب | ج | د | ہ | و | ز |
| فروری 28 (29) | مارچ 31 | نومبر 30 | | | د | ہ | و | ز | ا | ب | ج |
| اپریل 30 | جولائی 31 | | | | ز | ا | ب | ج | د | ہ | و |
| مئی 31 | | | | | ب | ج | د | ہ | و | ز | ا |
| جون 30 | | | | | ہ | و | ز | ا | ب | ج | د |
| اگست 31 | | | | | ج | د | ہ | و | ز | ا | ب |
| ستمبر 30 | دسمبر 31 | | | | و | ز | ا | ب | ج | د | ہ |
| 1 | 8 | 15 | 22 | 29 | یکشنبہ | شنبہ | جمعہ | پنجشنبہ | چہارشنبہ | سہ شنبہ | دوشنبہ |
| 2 | 9 | 16 | 23 | 30 | دوشنبہ | یکشنبہ | شنبہ | جمعہ | پنجشنبہ | چہارشنبہ | سہ شنبہ |
| 3 | 10 | 17 | 24 | 31 | سہ شنبہ | دوشنبہ | یکشنبہ | شنبہ | جمعہ | پنجشنبہ | چہارشنبہ |
| 4 | 11 | 18 | 25 | . | چہارشنبہ | سہ شنبہ | دوشنبہ | یکشنبہ | شنبہ | جمعہ | پنجشنبہ |
| 5 | 12 | 19 | 26 | . | پنجشنبہ | چہارشنبہ | سہ شنبہ | دوشنبہ | یکشنبہ | شنبہ | جمعہ |
| 6 | 13 | 20 | 27 | . | جمعہ | پنجشنبہ | چہارشنبہ | سہ شنبہ | دوشنبہ | یکشنبہ | شنبہ |
| 7 | 14 | 21 | 28 | . | شنبہ | جمعہ | پنجشنبہ | چہارشنبہ | سہ شنبہ | دوشنبہ | یکشنبہ |

HRKU

**یادداشت** :- جدول 3 کے

الف - صفر کالم میں، صفر درمیانی سال کے محاذ میں 4000 سال گریگوروی کا حرف محض ب ہے، کیوں کہ حساباً یہ سال کبیسہ نہیں بلکہ معمولی ہے۔

ب - تیسرے کالم میں گریگوروی تقویم کے 7999 سال کا حرف د ہے۔

## عیسوی مدخل کا حساباً استعلام

83 - پرانی اور نئی تقویم کے مدخل نکالنے کی متعدد الجبری مساواتیں پہلے تحریر ہو چکی ہیں اب سہل حسابی قاعدے درج کرتے ہیں۔

الف - سالِ معمولی کے دنوں کو ہفتے پر بانٹیں تو 52 ہفتے پورے ہو کر ایک دن، تین سال میں 3 دن اور چوتھے سال کبیسہ میں 52 ہفتے پورے ہو کر 2 دن بچتے ہیں۔ پس بشمولِ کبیسہ 4 سال میں 3 + 2 = 5 دن ہوئے۔

ب - اٹھائیس برس میں 21 معمولی اور 7 کبیسہ ہونے کے باعث 21 + 7 × 2 = 35 دن ہوئے، جنھیں ہفتے پر تقسیم کریں تو کچھ نہیں بچتا۔

ج - ہر چوتھا سال کبیسہ ہونے کی بنا پر سو سال میں $\frac{5 \times 100}{4} = 125$ دن زیادہ ہوتے۔ مگر ہر سواں برس گریگوروی قاعدے سے کوندکا نہیں ہوتا اس لیے 124 دن ہوئے۔ پس ہفتے نکال کر سو سال میں 5 دن اور تین سو سال میں ایک دن باقی رہا۔

د - چوتھی صدی میں 6 دن زیادہ ہوتے ہیں، اس لیے چار سو سال میں 6 + 1 = 7 دن زیادہ ہوئے، یعنی پورا ہفتہ۔

توضیح ب و د سے ثابت ہوا کہ ہفتے کے ایام جولیائی تقویم میں 28 سال کے بعد اور گریگوروی تقویم میں 400 سال کے بعد پلٹتے ہیں۔

**قاعدۂ اول** :- جولیائی تقویم کے مطابق کسی سنہ ع کا نیا دن جاننے کے لیے ایک سال کم کی تعداد کو 28 پر تقسیم کر کے باقی از قسمت کے ہر 4 سال کے لیے 5 دن اور ما بقی ہر سال کے لیے ایک دن شمار کریں؛ پھر حاصلِ جمع کو ہفتے پر تقسیم کریں تو باقی از قسمت کو یکشنبے سے صعوداً شمار کرنے پر اُس سال کا یومِ مدخل برآمد ہوگا۔

**مثال** :- سنہ 1582ء کا مدخل پرانے حساب سے دریافت کرنا ہے،

تو 1582 - 1 = 1581 کے زیادہ دن گنیں (1581 ÷ 28) باقی 13،

12 سال کے زیادہ دن $(5 \times \frac{12}{4}) = 15$

1 سال کے زیادہ دن . . = 1

مجموع = 16 ÷ 7 = باقی 2 = دوشنبہ

**قاعدۂ دوم** :- گریگوروی تقویم کی رو سے کسی سنہ ع کا نوروز دریافت کرنے کے لیے ایک سال کم کی تعداد کو چار سو پر تقسیم کریں، جو بچ رہے اُس میں سے ہر سو برس کے لیے 5 دن اور باقی ماندہ میں سے ہر 4 سال کے لیے 5 اور 4 سے کم کے لیے فی سال ایک دن زیادہ شمار کریں۔ مجموع پر محفوظ کے 2 بڑھائیں، اس لیے کہ تقویمِ جدید کا پہلا دن دوشنبہ تھا، اور پھر ہفتے پر تقسیم کریں تو خارجِ قسمت سے سالِ مسئولہ کا نوروز حاصل ہوگا۔

**مثال** :- سنہ 1582ع کا نیا دن نئے حساب سے معلوم کرنا ہے،

تو 1582 ـ 1 = 1581 کے زیادہ دن شمار کریں، (1581 ÷ 400) باقی 381،

300 سال کے زیادہ دن (3 × 5) = 15

80 " " " (5 × 80/4) = 100

1 " " " . . = 1

محفوظ . . . . . = 2

افزوں = 118 ÷ 7 = باقی 6 = جمعہ

## جولیائی مدّت

84 ـ پُرانی تاریخوں میں عموماً دورِ شمسی، دورِ قمری اور دور التصریح کے حوالے ملتے ہیں۔ تینوں دوروں کی تاریخی مُطابقت کی خاطر فرانس کے پروٹسٹنٹ فاضل جوزف اسکالیجر نے 28 سالہ دور الشّمس، 19 سالہ دور القمر، اور 15 سالہ دور التّصریح کو ملاکر جولیائی مُدّت ایجاد کی، جس کا مُدخل سہ شنبہ اور مجموعی زمانہ 28 × 19 × 15 = 7980 سال ہوتا ہے۔ چوں کہ جولیائی تقویم کی یکم جنوری کو مذکورہ ادوار کا ایک ساتھ شروع ہونا تسلیم کرتے ہیں اس لیے جولیائی مدّت میں ماضی و مستقبل کی دونوں تاریخیں آجاتی ہیں، جن کی تاریخی حوالوں میں ضرورت ہوتی ہے۔ اس وجہ سے اِس کو سمبت پر تفوّق حاصل ہے۔

85 ـ عیسوی سنہ کا پہلا سال دورِ شمس کے دسویں، دورِ قمر کے دوسرے اور دور التّصریح کے چوتھے برس شروع ہوا تھا۔ لہٰذا ایسا عدد تلاش کریں کہ جب اُسے 28، 19 اور 15 پر تقسیم کریں تو باقی ازقسمت ترتیباً 10، 2 اور 4 حاصل ہو۔

فرض کریں س سے دور الشّمس، ں سے دور القمر اور ح سے دور التّصریح مرادلیں تو عددِ مسئولہ کو 28س + 10، 19ں + 2، یا 15ح + 4 سے ظاہر کریں گے۔ پس دونوں مُساواتیں یہ ہوتی ہیں۔

28 س + 10 = 19 ں + 2 = 15 ح + 4،

اب 28 س + 10 = 19ں + 2 یا ں = س + (9 س + 8)/19 مُساواتوں کو حل کرنے کے لیے کَ = (9س + 8)/19، ہو تو س = 2 کَ + (کَ − 8)/9 حاصل ہوتی ہے۔

مان لیں (کَ − 8)/9 = کِ ؛ تو کَ = 9 کِ + 8 ؛ پس

س = 18 کِ + 16 + کِ = 19 کِ + 16 . . . . . (1)

پھر 28س + 10 = 15 ح + 4، تو 15 ح = 28 س + 6، یا ح = 2س − (2س − 6)/15 ملتی ہے۔

فرض کریں (2س − 6)/15 = ل ؛ تو 2س = 15ل + 6، اور س = 7ل + 3 + ل/2،

مان لیں ل/2 = لِ ؛ تو ل = 2لِ ؛ نتیجے میں

س = 14لِ + 3 + لِ = 15لِ + 3 . . . . . . (2)

اب س کی دونوں قسموں کو متساوی کریں تو 15لِ + 3 = 19 کِ + 16 حاصل ہوتی ہے، چوں کہ لِ = کِ + (4کِ + 13)/15،

فرض کریں (4 کِ + 13)/15 = م ؛ تو 4 کِ = 15م − 13، اور کِ = 4 م − (م + 13)/4 ملتی ہے۔

مان لیں (م + 13)/4 = مِ ؛ تو م = 4 مِ − 13 ہوتی ہے؛ چوں کہ کِ = 16 مِ − 52 − مِ = 15 مِ − 52،

اب اِس مُساوات میں م کوئی بھی عدد ہوسکتا ہے، بشرطیکہ 15 م کی قیمت 52 سے کم نہ ہو۔ لہٰذا م کی کم سے کم مطلوبہ قیمت 4 ہوتی ہے، اِس لیے 15 × 4 = 60، اب م = 4 تصوّر کریں تو ک = 60 - 52 = 8؛ اور نتیجے میں
س = 19 ک + 16 تو س = 19 × 8 + 16 = 168 لہٰذا عددِ مطلوب 28 × 168 + 10 = 4714۔

86۔ عددِ مطلوب دستیاب ہونے کے بعد عیسوی سمبت اور جولیائی مدّت کی مُطابقت یہ ہوتی ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| سنہ | 1، | 2، | 3، | 4، | س |
| مُدّت | 4714، | 4715، | 4716، | 4717، ...... | 4713+س |

جس سے صاف ظاہر ہے کہ م سے جولیائی مدّت کا سال مُراد لیں اور س سے عیسوی سنہ کا سال تو دیکھتے ہیں کہ

م = 4713 + س، اور س = م − 4713

87۔ عیسوی سنہ سے پہلے کے برسوں کو شمار کرنے کا کوئی ہمہ گیر طریقہ مُعیّن نہیں۔ ماہرینِ تاریخیات عام طور پر سنہ 1 ق م کو مَنفی ایک (- 1)، سنہ 2 ق م کو مَنفی دو (- 2) اور سنہ 3 ق م کو منفی تین (- 3) گنتے ہیں۔ اِس طرح

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| سنہ | - 1، | - 2، | - 3، | - 4، | - س |
| مُدّت | 4713، | 4712، | 4711، | 4710، ...... | 4714-س |

جب م = 4714 -س، اور س = 4714 - م؛

لیکن ماہرینِ فلکیات سنہ 1 ق م کو صِفر شمار کرکے حسابی تَسلسُل قائم رکھتے ہیں۔ چناں چہ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| سنہ | صِفر | - 1، | - 2، | - 3 | ..... - س |
| مُدّت | 4713، | 4712، | 4711، | 4710، ..... | 4713-س |

پس اِس صورت میں

م = 4713 -س، اور س = 4713 - م۔

88۔ جولیائی مدّت کا دن نصف النّہارِ اوسط سے شمار ہوتا ہے اور جب بوقتِ صِفر ساعت نصف اللّیلِ اوسط سے یومِ مَدَنی مروّجہ (فقرہ 58) شروع ہوتا ہے تو اس کے بارہ گھنٹے گزر چکتے ہیں۔

89۔ آج کل جولیائی مُدّت کے سال شاذ مستعمل ہیں؛ البتّہ جولیائی مُدّت کے ایّام فلکیات اور المناخ کی تقویمی جدولوں میں بیشتر استعمال ہوتے ہیں۔ ایّام شماری کا یہ طریقہ سال و ماہ کی پابندی سے آزاد ہے اور جہاں دن کے صحیح وقفے کی ضرورت ہو وہاں خصُوصاً کارآمد ہے۔ اس طرح وقت کو کسروں اور دنوں کو عددوں میں بتانے پر کسی خاص وقوعے کی تخمین میں یا فلاں ستارہ کب نمودار ہوا تھا یا ہوگا کی تعیین میں آسانی ہوتی ہے۔ نجومی عمُوماً یکم جنوری سنہ 4713 قبلِ مسیح کو مَدخَل مان کر منقضی دنوں میں واقعات کا اظہار کیا کرتے ہیں اور اِسے اُس واقعے کی جولیائی تاریخ گردانتے ہیں، مثلاً کسی واقعے کی جولیائی تاریخ 2437091٫797801 یوم درج ہے تو اس کا مفہوم ہے کہ یہ واقعہ 6 جون سنہ 1960ع کو 24 × 0٫797801 گھنٹے قبل نصف النّہارِ اوسط مقامی یا صبح کے 7 بج کر 8 منٹ، 50 سکنڈ وقتِ اوسط مقامی پر رُونما ہوا۔

## عیسوی تاریخ کا جُولیائی ایّام میں مُبادلہ

90 - سالِ قبلِ مسیح کے کسی سال کی تاریخ کو جولیائی دنوں میں بدلنا ہو تو
الف - پہلے سالِ مسئولہ سے ایک کم کرکے ہیئتی سال میں تبدیل کریں اور اِس کا ہزار برس کے اَقلِّ ضِعف سے تفاضُل لیں تو سالِ محوّلہ سالِ عیسوی میں بدلے گا؛ پھر
ب - جدول 4 مشمولہ سے اِس مبدّلہ سالِ عیسوی کے مُساوی جولیائی دنوں کی تعداد لے کر ہر ہزار سال کے ضِعف کے لیے 365250 دن مَنقُوص کریں، تو ایّامِ مطلوبہ حاصل ہوں گے۔

**مثال 1 -** 17 فروری سنہ 3102 ق م کے جولیائی ایّام استخراج کرنا ہیں اور دن معلوم کرنا ہے،

توبموجب الف - ہیئتی تاریخ = - 3101، فروری 17،
1000 × 4 = + 4000،
تفاضُل = + 899، فروری 17،

| | |
|---|---|
| اب بموجب ب - صِفر جنوری سنہ 880 کے جولیائی دن از جدول 4 الف | 2042477 |
| " " سے صِفر فروری (۱۹ سال) کے جولیائی دن از جدول 4 ب | 6971 |
| " فروری سے 17 فروری کے " " | 17 |
| مجموعہ = 17 فروری سنہ 899 کے " " | 2049465 |
| 365250 دنوں کے چوگنے " " | 1461000 - |
| تفاضُل = 17 فروری سنہ 3102 ق م کے " " | 588465 |

اب 17 فروری سنہ 3102 ق م کا دن معلوم کریں۔ پس 588465 ÷ 7 = باقی از قسمت 3 - چوں کہ جولیائی تقویم کے پہلے سال کا مدخل سہ شنبہ تھا (فقرہ 84) اِس لیے صُعُوداً شمار کیا۔ سہ شنبہ، چہار شنبہ، پنجشنبہ - لہٰذا یومِ مسئولہ پنجشنبہ تھا۔

**مثال 2 -** یکم اکتوبر سنہ 2015 ق م کے جولیائی دن دریافت کرنا ہیں اور دن دیکھنا ہے،

---

عہ یہ سنہ طُوفانِ نوح کا مَبدء ہے - ابو مَعشر ابو ریحان کے حساب سے طُوفان کا آغاز 17 فروری سنہ 3102 ق م یوم پنجشنبے کو ہوا تھا، لیکن جرمن یونیورسٹی کے فاضل پروفیسر سخاؤ ( SACHAU, EDWARD C ) نے جنھوں نے البیرونی کی کتاب الآثار الباقیہ کا عربی سے جرمن زبان میں ترجمہ کیا ہے، طُوفان کا پہلا دن جمعہ شمار کیا ہے۔ یہی کلیگ سنبت کا مبدء ہے - اِس طرح سنہ کلیگ اور سنہ طُوفانِ نوح دونوں ایک ہیں، گو نام اور مَبدء مختلف ہیں۔ اختلافِ مَبدء کی وجہ یہ ہے کہ ابن البازیار نے کتاب القرانات میں طُوفان کا وقت پنجشنبے اور جمعے کی درمیانی رات تحریر کیا ہے - اِس لیے بعض نے طوفانِ نوح کا پہلا دن شبِ طوفان سے پہلے پنجشنبے کو اور بعض نے شبِ طوفان کے بعد جمعے کو قرار دیا ہے۔ ۱۲ منہ

عمہ تاریخِ ولادتِ حضرتِ ابراہیم علیٰ نبیّنا علیہ الصّلوٰۃ والسّلام ملاحظہ ہو THE ENCYCLOPEDIA BRITANNICA, P. 681, VOL 17, EDITION IX.

تو بموجب الف ہیئتی تاریخ = - 2014، اکتوبر 1،
3 × 1000 = + 3000،
تفاضُل = + 986، اکتوبر 1،

اب بموجب ب - صِفر جنوری 980 سنہ کے جولیائی دن از جدول 4 الف . . . 2079002
" " سے یکم اکتوبر (6 سال) کے جولیائی دن از جدول 4 ب . . 2466
مجموع = یکم اکتوبر 986 سنہ کے جولیائی دن . . . . . . 2081468
365250 دنوں کے تگنے " " . . . . . 1395750
تفاضُل = یکم اکتوبر 2015 سنہ ق م کے " " . . . . . 685718

پس 685718 ÷ 7 = باقی از قسمت 5، جسے نزولاً شمار کیا تو سہ شنبہ ہوا۔

**مثال 3۔** 26 فروری عــہ 747 سنہ ق م کے جولیائی دن نکالنا ہیں،
تو بموجب الف ہیئتی تاریخ = - 746، فروری 26،
1 × 1000 = + 1000
تفاضُل = + 254، فروری 26،

اب بموجب ب صِفر جنوری 240 سنہ کے جولیائی دن از جدول 4 الف . . . . . 1808717
" " سے صِفر فروری (14 برس) کے جولیائی دن از جدول 4 ب . 5145
" فروری سے 26 فروری کے " " . . . . . . 26
مجموع = 26 فروری 254 سنہ کے " " . . . . . . 1813888
365250 دنوں کے ایک گنے " " . . . . . - 365250
تفاضُل = 26 فروری 747 سنہ ق م کے " " . . . . . 1448638

**91۔** سالِ بعدِ مسیح کی کسی تاریخ کو جولیائی دنوں میں بدلنا ہو تو اُس کے مُساوی جولیائی ایام جدول 4 الف و ب سے حاصل کریں۔

**مثال 1۔** 20 عــہ اپریل 571 سنہء تقویمِ پارینہ کو جولیائی دنوں میں دکھانا ہے،

---

عــہ یہ تاریخ جلوسِ بُخت نصر اوّل (NEBUCHAD NEZZAR-I) ہے بموجب THE ENCYCLOPEDIA BRITANNICA, P. 681, VOL. IV, EDITION IX.

عــہ تاریخ ولادت باسعادت سیّدِ عالم نبیِّ اکرم احمدِ مجتبیٰ محمدِ مصطفیٰ صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ واصحابہٖ وسلّم بموجب نُطقُ الہلال بارّخ ولادِ الحبیب والوصال مصنّفہ مولٰنا احمد رضا خاں صاحب بریلوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ مزید معلومات کے لیے دیکھیے ماہ نامۂ برہان کی جلد 54، شمارہ 4 میں شائع شدہ ہمارا تحقیقی مقالہ وِلادتِ خیر الانامی $\frac{13\quad ھ\quad 84}{}$، جس کے مطابق تاریخ ولادت 9 دسمبر جولیائی مطابق 11 دسمبر گریگوروی 569 سنہء یوم دوشنبہ ہے۔ ۱۲ منہ

| | |
|---|---|
| تو 560 برس کے جولیانی دن از جدول 4 الف . . . . . | 1925597 |
| صفر جنوری سے صفر اپریل (11 سال) کے جولیائی دن از جدول 4 ب . | 4108 |
| 〃 اپریل سے 20 اپریل کے 〃 〃 . . . . . | 20 |
| مجموع = 20 اپریل 571 سنہ ع تقویم قدیم کے 〃 〃 . . . . | 1929725 |

**مثال 2۔** 16 عہ جولائی 622 سنہ ع تقویم پارینہ کو جولیائی دنوں میں بدلنا ہے،

| | |
|---|---|
| تو 620 سال کے جولیائی دن از جدول 4 الف . . . . . | 1947512 |
| صفر جنوری سے صفر جولائی (2 برس) کے جولیائی دن از جدول 4 ب . | 912 |
| صفر جولائی سے 16 جولائی کے 〃 〃 . . . . . | 16 |
| مجموع = 16 جولائی 622 سنہ ع پرانی تقویم کے 〃 〃 . . . . . | 1948440 |

**مثال 3۔** 5 جون 1960 سنہ ع گریگوروی کو جولیائی ایّام میں تبدیل کرنا ہے،

| | |
|---|---|
| تو 1960 برس کے جولیائی دن از جدول 4 الف . . . . . | 2436934 |
| صفر جنوری سے صفر جون (5 ماہ) کے جولیائی دن از جدول 4 ب . | 152 |
| صفر جون سے 5 جون کے 〃 〃 . . . . . | 5 |
| مجموع = 5 جون 1960 سنہ ع گریگوروی کے 〃 〃 . . . . . | 2437091 |

---

عہ پہلے سالِ ہجری کی پہلی تاریخ یعنی یکم محرّم 1 سنہ ھ ۱۲ منہ

